مراد فطرت پر پیدا کرنا ہے جیسے کہ مرفوع اور صحیح احادیث میں وارد ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ﴿مِنْ بَنِي آدَمَ﴾ فرمایا اور ﴿مِنْ ظُهُورِهِمْ﴾ کہا ورنہ ﴿مِنْ آدَمَ﴾ اور ﴿مِنْ ظَهْرِهِ﴾ ہوتا۔ ان کی نسلیں اس روز نکالی گئیں جو کہ یکے بعد دیگرے مختلف قرنوں میں ہونے والی تھیں۔ جیسے فرمان ہے ﴿هُوَ الَّذِي جَعَلَكُمْ خَلَائِفَ الْأَرْضِ﴾ [1] اللہ ہی نے تمہیں زمین میں دوسروں کا جانشین کیا ہے اور جگہ ہے وہی تمہیں زمین کا خلیفہ بنا رہا ہے اور آیت میں ہے جیسے تمہیں دوسرے لوگوں کی اولاد میں کیا۔ الغرض حال وقال سے سب نے اللہ کے رب ہونے کا اقرار کیا۔ شہادت قولی ہوتی ہے جیسے آیت ﴿شَهِدْنَا عَلَى أَنْفُسِنَا﴾ [2] میں اور شہادت کبھی حالی ہوتی ہے جیسے آیت ﴿شَاهِدِينَ عَلَى أَنْفُسِهِمْ بِالْكُفْرِ﴾ [3] میں یعنی ان کا حال ان کے کفر کی کھلی اور کافی شہادت ہے اسی طرح کی آیت ﴿وَإِنَّهُ عَلَى ذَلِكَ لَشَهِيدٌ﴾ [4] ہے۔ اسی طرح سوال بھی کبھی زبان سے ہوتا ہے کبھی حال سے۔ جیسے فرمان ہے ﴿وَآتَاكُمْ مِنْ كُلِّ مَا سَأَلْتُمُوهُ﴾ [5] اس نے تمہیں تمہارا منہ مانگا دیا۔ کہتے ہیں کہ اس بات کی دلیل بھی ہے کہ ان کے شرک کرنے پر یہ حجت ان کے خلاف پیش کی۔ پس اگر یہ واقع میں ہوا ہوتا جیسا کہ ایک قول ہے تو چاہئے تھا کہ ہر ایک کو یاد ہوتا تا کہ اس پر حجت رہے۔ اگر اس کا جواب یہ ہو کہ فرمان رسول ﷺ سے خبر پالینا کافی ہے تو اس کا جواب یہ ہے کہ رسولوں کو ہی نہیں مانتے وہ رسولوں کی دی ہوئی خبروں کو کب صحیح جانتے ہیں؟ حالانکہ قرآن کریم نے رسولوں کی تکذیب کے علاوہ خود اس شہادت کو مستقل دلیل ٹھہرایا ہے پس اس سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ اس سے مراد فطرت ربانی ہے جس پر اللہ تعالیٰ نے ساری مخلوق کو پیدا کیا ہے اور وہ فطرت توحید باری تعالیٰ ہے۔ اسی لئے فرمایا ہے کہ یہ اس لئے کہ تم قیامت کے دن یہ نہ کہہ سکو کہ ہم توحید سے غافل تھے اور یہ بھی نہ کہہ سکو کہ شرک تو ہمارے اگلے باپ دادوں نے کیا تھا ان کے اس ایجاد کردہ گناہ پر ہمیں سزا کیوں؟

پھر تفصیل وار آیات کا بیان فرمانے کا راز ظاہر کیا کہ اس کو سن کر برائیوں سے باز آ جانا ممکن ہو جاتا ہے۔

وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَأَ الَّذِي آتَيْنَاهُ آيَاتِنَا فَانْسَلَخَ مِنْهَا فَأَتْبَعَهُ الشَّيْطَانُ فَكَانَ مِنَ الْغَاوِينَ ۝ وَلَوْ شِئْنَا لَرَفَعْنَاهُ بِهَا وَلَكِنَّهُ أَخْلَدَ إِلَى الْأَرْضِ وَاتَّبَعَ هَوَاهُ ۚ فَمَثَلُهُ كَمَثَلِ الْكَلْبِ ۚ إِنْ تَحْمِلْ عَلَيْهِ يَلْهَثْ أَوْ تَتْرُكْهُ يَلْهَثْ ۚ ذَلِكَ مَثَلُ الْقَوْمِ الَّذِينَ كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا ۚ فَاقْصُصِ الْقَصَصَ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُونَ ۝ سَاءَ مَثَلًا الْقَوْمُ الَّذِينَ كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا وَأَنْفُسَهُمْ كَانُوا يَظْلِمُونَ ۝

انہیں اس شخص کا واقعہ بھی پڑھ سناؤ جسے ہم نے اپنی نشانیاں دی تھیں۔ لیکن وہ ان سے الگ ہٹ گیا اور شیطان اس کے درپے ہو گیا پس انجام کار وہ گمراہوں میں جاملا ○ اگر ہم چاہتے تو نشانیوں کی وجہ سے اس کا مرتبہ بلند کر دیتے لیکن اس نے

---

[1] [سورہ الانعام : ۱۶۵] [2] سورہ الانعام: ۱۳۰] [3] [سورہ التوبہ: ۱۷]
[4] [سورہ العادیات: ۷] [5] [سورہ ابراھیم: ۳۴]

تو پستی ہی کی طرف میلان کیا اور خواہش کے پیچھے لگ گیا' اس کی مثال کتے کی سی ہے' کہ اگر اس پر مشقت لا دے تو بھی ہانپتا رہے اور چھوڑ دے تب بھی ہانپتا ہی رہے' یہی مثال ہے ان لوگوں کی جو ہماری آیتوں کو جھٹلاتے رہتے ہیں تو ان واقعات کو بیان کرتا رہ تا کہ یہ غور و فکر کر سکیں ○ بڑی بری مثال ہے ان لوگوں کی جو ہماری آیتوں کو جھوٹ سمجھتے ہیں درحقیقت وہ اپنا ہی نقصان کر رہے ہیں ○

**بلعم بن باعوراء:** روی ہے کہ جس کا واقعہ ان آیتوں میں بیان ہو رہا ہے اس کا نام بلعم بن باعوراء ہے۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ اس کا نام صیفی بن راہب تھا۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہ بلقاء کا ایک شخص تھا جو اسم اعظم جانتا تھا اور جبارین کے ساتھ بیت المقدس میں رہا کرتا تھا۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہ یمنی شخص تھا جس نے کلام اللہ کو ترک کر دیا تھا۔ یہ شخص بنی اسرائیل کے علماء میں سے تھا۔ اس کی دعا مقبول ہو جایا کرتی تھی۔ بنی اسرائیل سختیوں کے وقت اسے آگے کر دیا کرتے تھے اللہ اس کی دعا مقبول فرما لیا کرتا تھا' اسے حضرت موسیٰ علیہ السلام نے مدین کے بادشاہ کی طرف اللہ کے دین کی دعوت دینے کے لئے بھیجا تھا اس عقلمند بادشاہ نے اسے مکر و فریب سے اپنا کر لیا۔ اس کے نام کئی گاؤں کر دیئے اور بہت کچھ انعام و اکرام دیا۔ یہ بدنصیب دین موسوی کو چھوڑ کر اس کے مذہب میں جا ملا۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ اس کا نام بلعام تھا۔ یہ بھی ہے کہ یہ امیہ بن ابوصلت ہے۔ ممکن ہے کہ یہ کہنے والے کی یہ مراد ہو کہ یہ امیہ بھی اسی کے مشابہ تھا۔ اسے بھی اگلی شریعتوں کا علم تھا لیکن یہ ان سے فائدہ نہ اٹھا سکا۔ خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے کو بھی اس نے پایا آپ کی آیات و بینات دیکھیں' معجزے اپنی آنکھوں سے دیکھ لئے' ہزار ہا کو دین حق میں داخل ہوتے دیکھا' لیکن مشرکین کے میل جول' ان میں امتیاز' ان میں دوستی اور وہاں کی سرداری کی ہوس نے اسے اسلام اور قبول حق سے روک دیا۔ اسی نے بدری کافروں کے ماتم میں مرثیے کہے۔ لعنۃ اللہ۔ بعض احادیث میں وارد ہے کہ اس کی زبان تو ایمان لا چکی تھی لیکن دل مومن نہیں ہوا تھا کہتے ہیں کہ اس شخص سے اللہ تعالیٰ نے وعدہ کیا تھا کہ اس کی تین دعائیں جو بھی یہ کرے گا مقبول ہوں گی اس کی بیوی نے ایک مرتبہ اس سے کہا کہ ان تین دعاؤں میں سے ایک دعا میرے لئے کر۔ اس نے منظور کر لیا اور پوچھا کیا دعا کرانا چاہتی ہو؟ اس نے کہا یہ کہ اللہ تعالیٰ مجھے اس قدر حسن و خوبصورتی عطا فرمائے کہ مجھ سے زیادہ حسین عورت بنی اسرائیل میں کوئی نہ ہو۔ اس نے دعا کی اور وہ ایسی ہی حسین ہو گئی۔ اب تو اس نے پر نکالے اور اپنے میاں کو محض بے حقیقت سمجھنے لگی بڑے بڑے لوگ اس کی طرف جھکنے لگے اور یہ بھی ان کی طرف مائل ہو گئی اس سے یہ بہت کڑھا اور اللہ سے دعا کی کہ یا اللہ اسے کتیا بنا دے۔ یہ بھی منظور ہوئی وہ کتیا بن گئی۔ اب اس کے بچے آئے انہوں نے گھیر لیا کہ آپ نے غضب کیا لوگ ہمیں طعنہ دیتے ہیں اور ہم کتیا کے بچے مشہور ہو رہے ہیں۔ آپ دعا کیجئے کہ اللہ اسے اس کی اصلی حالت میں پھر سے لا دے۔ اس نے وہ تیسری دعا بھی کر لی تینوں دعائیں یوں ہی ضائع ہو گئیں اور یہ خالی ہاتھ بے خیر رہ گیا۔ [1] مشہور بات تو یہی ہے کہ بنی اسرائیل کے بزرگوں میں سے یہ ایک شخص تھا۔ بعض لوگوں نے یہ بھی کہہ دیا

[1] [الدر المنثور للسیوطی (۳/۲٦٦)]

ہے کہ یہ نبی تھا۔ یہ محض غلط ہے' بالکل جھوٹ ہے اور کھلا افتراء ہے۔ مروی ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام جب قوم جبارین سے لڑائی کے لئے بنی اسرائیل کی ہمراہی میں گئے انہی جبارین میں بلعام نامی یہ شخص تھا اس کی قوم اور اس کے قرابت دار چچا وغیرہ سب اس کے پاس آئے اور کہا کہ موسیٰ علیہ السلام اور اس کی قوم کے لئے آپ بد دعا کیجئے۔ اس نے کہا یہ نہیں ہوسکتا اگر میں ایسا کروں گا تو میری دنیا و آخرت دونوں خراب ہو جائیں گی لیکن قوم سر ہو گئی۔ یہ بھی لحاظ مروت میں آ گیا۔ بد دعا کی' اللہ تعالیٰ نے اس سے کرامت چھین لی اور اسے اس کے مرتبے سے گرا دیا۔ [1] سدی رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ جب بنی اسرائیل کو وادی تیہ میں چالیس سال گذر گئے تو اللہ تعالیٰ نے حضرت یوشع بن نون علیہ السلام کو نبی بنا کر بھیجا انہوں نے فرمایا کہ مجھے حکم ہوا ہے کہ میں تمہیں لے کر جاؤں اور ان جبارین سے جہاد کروں۔ یہ آمادہ ہو گئے۔ بیعت کر لی۔ انہی میں بلعام نامی ایک شخص تھا جو بڑا عالم تھا اسم اعظم جانتا تھا۔ یہ بدنصیب کافر ہو گیا' قوم جبارین میں جا ملا اور ان سے کہا تم نہ گھبراؤ جب بنی اسرائیل کا لشکر آ جائے گا میں ان پر بد دعا کروں گا تو وہ دفعتاً ہلاک ہو جائے گا۔ اس کے پاس تمام دنیوی ٹھاٹھ تھے لیکن عورتوں کی عظمت کی وجہ سے یہ ان سے نہیں ملتا تھا بلکہ ایک گدھی پال رکھی تھی۔ اسی بدقسمت کا ذکر اس آیت میں ہے۔ شیطان اس پر غالب آ گیا اسے اپنے پھندے میں پھانس لیا جو وہ کہتا تھا یہ کرتا تھا آخر ہلاک ہو گیا۔ مسند ابو یعلی موصلی میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں تم پر سب سے زیادہ اس سے ڈرتا ہوں جو قرآن پڑھ لے گا اور اسلام کی چادر اوڑھے ہوئے ہوگا اور دینی ترقی پر ہوگا کہ ایک دم اس سے ہٹ جائے گا' اسے پس پشت ڈال دے گا' اپنے پڑوسی پر تلوار لے دوڑے گا اور اسے شرک کی تہمت لگائے گا۔ حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ نے یہ سن کر دریافت کیا کہ یا رسول اللہ مشرک ہونے کے زیادہ قابل کون ہوگا؟ یہ تہمت لگانے والا؟ یا وہ جسے تہمت لگا رہا ہے فرمایا نہیں بلکہ تہمت دھرنے والا۔ [2] پھر فرمایا کہ اگر ہم چاہتے تو قادر تھے کہ اسے بلند مرتبے پر پہنچائیں' دنیا کی آلائشوں سے پاک رکھیں' اپنی دی ہوئی آیتوں کی تابعداری پر قائم رکھیں۔ لیکن وہ دنیوی لذتوں کی طرف جھک پڑا یہاں تک کہ شیطان کا پورا مرید ہو گیا۔ اسے سجدہ کر لیا۔ کہتے ہیں کہ اس بلعام سے لوگوں نے درخواست کی کہ آپ حضرت موسیٰ علیہ السلام اور بنی اسرائیل کے حق میں بد دعا کیجئے۔ اس نے کہا اچھا میں اللہ سے حکم لے لوں۔ جب اس نے اللہ تعالیٰ سے مناجات کی تو اسے معلوم ہوا کہ بنی اسرائیل مسلمان ہیں اور ان میں اللہ کے نبی موجود ہیں اس نے سب سے کہا کہ مجھے بد دعا کرنے سے روک دیا گیا ہے انہوں نے بہت سارے تحفے تحائف جمع کر کے اسے دیئے اس نے سب رکھ لیے۔ پھر دوبارہ درخواست کی کہ ہمیں ان سے بہت خوف ہے آپ ضرور ان پر بد دعا کیجئے اس نے جواب دیا کہ جب تک میں اللہ تعالیٰ سے اجازت نہ لے لوں میں ہرگز یہ نہ کروں گا۔ اس نے پھر اللہ سے مناجات کی لیکن اسے معلوم نہ ہو سکا اس نے یہی جواب انہیں دیا تو انہوں نے کہا دیکھو اگر منع ہی مقصود ہوتا تو آپ کو روک دیا جاتا جیسا کہ اس سے پہلے اس سے

---

[1] [تفسیر ابن جریر الطبری (٦/١٢٢)]

[2] [المطالب العالیه لابن حجر (٤/٢٧٣۔ ٢٧٤)]

روک دیا گیا۔ اس کی بھی سمجھ میں آ گیا اٹھ کر بد دعا شروع کی۔ اللہ کی شان سے بد دعا ان پر کرنے کے بجائے اس کی زبان سے اپنی ہی قوم کے لئے بد دعا نکلی اور جب اپنی قوم کی فتح کی دعا مانگنا چاہتا تو بنی اسرائیل کی فتح و نصرت کی دعا نکلتی۔ قوم نے کہا آپ کیا غضب کر رہے ہیں؟ اس نے کہا کیا کروں؟ میری زبان میرے قابو میں نہیں۔ سنو اگر سچ مچ میری زبان سے ان کے لئے بد دعا نکلی تو قبول نہ ہو گی۔ سنو اب میں تمہیں ایک ترکیب بتاتا ہوں اگر تم اس میں کامیاب ہو گئے تو سمجھ لو کہ بنی اسرائیل برباد ہو جائیں گے تم اپنی نوجوان لڑکیوں کو بناؤ سنگھار کرا کے ان کے لشکروں میں بھیجو اور انہیں ہدایت کر دو کہ کوئی ان کی طرف جھکے تو یہ انکار نہ کریں ممکن ہے کہ بوجہ مسافرت یہ لوگ زنا کاری میں مبتلا ہو جائیں اگر یہ ہوا تو چونکہ حرام کاری اللہ کو سخت ناپسند ہے اسی وقت ان پر عذاب آ جائے گا اور یہ تباہ ہو جائیں گے۔ ان بے غیرتوں نے اس بات کو مان لیا اور یہی کیا۔ خود بادشاہ کی بڑی حسین و جمیل لڑکی بھی بن ٹھن کر نکلی اسے ہدایت کر دی تھی کہ سوائے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے اور کسی کو اپنا نفس نہ سونپے۔ یہ عورتیں جب بنی اسرائیل کے لشکر میں پہنچیں تو عام لوگ بے قابو ہو گئے حرام کاری سے بچ نہ سکے۔ شہزادی بنی اسرائیل کے ایک سردار کے پاس پہنچی۔ اس سردار نے اس لڑکی پر ڈورے ڈالے لیکن اس لڑکی نے انکار کیا۔ اس نے بتایا کہ میں فلاں فلاں ہوں' اس نے اپنے باپ سے یا بلعام سے پچھوایا اس نے اجازت دی۔ یہ خبیث اپنا منہ کالا کر رہا تھا جسے حضرت ہارون علیہ السلام کی اولاد میں سے کسی صاحب نے دیکھ لیا اپنے نیزے سے ان دونوں کو پرو دیا۔ اللہ تعالیٰ نے اس کے دست و باز و قوی کر دیئے اس نے یونہی ان دونوں کو چھدے ہوئے اٹھا لیا لوگوں نے بھی انہیں دیکھ لیا۔ اب اس لشکر پر عذاب رب بشکل طاعون آیا اور ستر ہزار آدمی فوراً ہلاک ہو گئے۔ بلعام اپنی گدھی پر سوار ہو کر چلا وہ ایک ٹیلے پر چڑھ کر رک گئی اب بلعام اسے مارتا پیٹتا ہے لیکن وہ قدم نہیں اٹھاتی۔ آخر گدھی نے اس کی طرف دیکھا اور کہا مجھے کیوں مارتا ہے سامنے دیکھ کون ہے؟ اس نے دیکھا تو شیطان لعین کھڑا ہوا تھا یہ اتر پڑا اور سجدے میں گر گیا۔ الغرض ایمان سے خالی ہو گیا اس کا نام تو بلعام تھا۔ یا بلعم بن باعوراء یا ابن ابریا ابن باعور بن شہتوم بن قوشتم بن ماب بن لوط بن ہاران یا ابن حران بن آزر۔ یہ بلقا کا رئیس تھا' اسم اعظم جانتا تھا لیکن اخیر میں دین حق سے ہٹ گیا۔ واللہ اعلم۔ ایک روایت میں ہے کہ قوم کے زیادہ کہنے سننے سے جب یہ اپنی گدھی پر سوار ہو کر بد دعا کے لئے چلا تو اس کی گدھی بیٹھ گئی اس نے اسے مار پیٹ کر اٹھایا کچھ دور چل کر پھر بیٹھ گئی۔ اس نے اسے پھر مار پیٹ کر اٹھایا' اسے اللہ نے زبان دی۔ اس نے کہا تیرا ناس جائے تو کہاں اور کیوں جا رہا ہے اللہ کے مقابلے کو اس کے رسول سے لڑنے اور مومنوں کو نقصان دلانے جا رہا ہے؟ دیکھو تو سہی فرشتے میری راہ روکے کھڑے ہیں۔ اس نے پھر بھی کچھ خیال نہ کیا آگے بڑھ گیا۔ سبان نامی پہاڑی پر چڑھ گیا جہاں سے بنو اسرائیل کا لشکر سامنے سے ہی نظر آتا تھا۔ اب ان کے لئے بد دعا اور اپنی قوم کے لیے دعائیں کرنے لگا لیکن زبان الٹ گئی دعا کی جگہ بد دعا اور بد دعا کی جگہ دعا نکلنے لگی۔ قوم نے کہا کیا کر رہے ہو؟ کہا بے بس ہوں۔ اسی وقت اس کی زبان نکل پڑی سینے پر لٹکنے لگی اس نے کہا لو میری دنیا بھی خراب ہوئی اور دین تو بالکل برباد ہو گیا پھر اس نے خوبصورت لڑکیاں بھیجنے کی

ترکیب بتائی جیسے کہ اوپر بیان ہوا اور کہا کہ اگر ان میں سے ایک نے بھی بدکاری کر لی تو ان پر عذاب رب آ جائے گا ان عورتوں میں سے ایک بہت ہی حسین عورت جو کنعانیہ تھی اور جس کا نام کسبیٰ تھا جو صور نامی ایک رئیس کی بیٹی تھی جب وہ بنی اسرائیل کے ایک بہت بڑے سردار زمری بن شلوم کے پاس سے گزری جو شمعون بن یعقوب کی نسل میں سے تھا وہ اس پر فریفتہ ہو گیا۔ دلیری کے ساتھ اس کا ہاتھ تھامے ہوئے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے پاس گیا اور کہنے لگا آپ تو شاید کہہ دیں گے کہ یہ مجھ پر حرام ہے؟ آپ نے کہا بیشک۔ اس نے کہا اچھا میں آپ کی یہ بات تو نہیں مان سکتا' اسے اپنے خیمے میں لے گیا اور اس سے منہ کالا کرنے لگا۔ وہیں اللہ تعالیٰ نے ان پر طاعون بھیج دیا حضرت فنحاص بن عیزار بن ہارون اس وقت لشکر گاہ سے کہیں باہر گئے ہوئے تھے جب آئے تو تمام حقیقت سنی تو بیتاب ہو کر غصے کے ساتھ اس بدکردار کے خیمے میں پہنچے اور اپنے نیزے میں ان دونوں کو پرو لیا اور اپنے ہاتھ میں نیزہ لیے ہوئے انہیں اوپر اٹھائے ہوئے باہر نکلے کہنی کوکھ پر لگائے ہوئے کہنے لگے یا اللہ ہمیں معاف فرما ہم پر سے یہ وبا دور فرما دیکھ لے ہم تیرے نافرمانوں کے ساتھ یہ کرتے ہیں۔ ان کی دعا اور اس فعل سے طاعون اٹھ گیا لیکن اتنی دیر میں جب حساب لگایا گیا تو ستر ہزار آدمی اور ایک روایت کی رو سے بیس ہزار مر چکے تھے۔ دن کا وقت تھا اور کنعانیوں کی یہ لڑکیاں سودا بیچنے کے بہانے صرف اس لئے آئی تھیں کہ بنو اسرائیل بدکاری میں پھنس جائیں اور ان پر اللہ کے عذاب آ جائیں۔ بنو اسرائیل میں اب تک یہ دستور چلا آتا ہے کہ وہ اپنے ذبیحہ میں سے گردن اور دست اور سری اور ہر قسم کا سب سے پہلے پھل فنحاص کی اولاد کو دیا کرتے ہیں۔ اسی بلعام بن باعوراء کا ذکر ان آیتوں میں ہے۔ فرمان ہے کہ اس کی مثال کتے کی سی ہے کہ خالی ہے تو ہانپتا ہے اور دھتکارا جائے تو ہانپتا رہتا ہے۔ یا تو اس مثال سے یہ مطلب ہے کہ بلعام کی زبان نیچے کو لٹک پڑی تھی جو پھر اندر کو نہ ہوئی کتے کی طرح ہانپتا رہتا تھا اور زبان باہر لٹکائے رہتا تھا۔ یہ بھی معنی ہیں کہ اس کی ضلالت اور اس پر جمے رہنے کی مثال دی کہ اسے ایمان کی دعوت' علم کی دولت غرض کسی چیز نے برائی سے نہ ہٹایا جیسے کتے کی زبان لٹکنے کی حالت برابر قائم رہتی ہے خواہ اسے پاؤں تلے روندو خواہ چھوڑ دو۔ جیسے بعض کفار مکہ کی نسبت فرمان ہے کہ انہیں وعظ و پند کہنا نہ کہنا سب برابر ہے انہیں ایمان نصیب نہیں ہونے کا (۱) اور جیسے بعض منافقوں کی نسبت فرمان ہے کہ ان کے لئے تو استغفار کر یا نہ کر اللہ انہیں نہیں بخشے گا۔ (۲) یہ بھی مطلب اس مثال کا بیان کیا گیا ہے کہ ان کافروں منافقوں اور گمراہ لوگوں کے دل بودے اور ہدایت سے خالی ہیں۔ یہ کبھی مطمئن نہیں ہوتے۔ پھر اللہ عزوجل اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم دیتا ہے کہ تو انہیں پند و نصیحت کرتا رہ تاکہ ان میں سے جو عالم ہیں' وہ غور و فکر کر کے اللہ کی راہ پر آ جائیں یہ سوچیں کہ بلعام ملعون کا کیا حال ہوا دینی علم جیسی زبردست دولت کو جس نے دنیا کی سفلی راحت پر کھو دیا۔ آخر نہ یہ ملا نہ وہ۔ دونوں ہاتھ خالی رہ گئے۔ اسی طرح یہ علماء یہود جو اپنی کتابوں میں اللہ کی ہدایتیں پڑھ رہے ہیں' آپ کے اوصاف لکھے پاتے ہیں' انہیں چاہے کہ دنیا کی طمع میں پھنس کر اپنے مریدوں کو پھانس کر پھول نہ جائیں ورنہ یہ بھی اسی کی طرح دنیا میں

---

(۱) [سورہ البقرہ: آیت ٦] (۲) [سورہ التوبہ: آیت ۸۰]

کھود یئے جائیں گے انہیں چاہے کہ اپنی علیت سے فائدہ اٹھائیں۔ سب سے پہلے تیری اطاعت کی طرف جھکیں اور اوروں پر حق کو ظاہر کریں۔

دیکھو لوکہ کفار کی کیسی بری مثالیں ہیں کہ کتوں کی طرح صرف نگلنے اگلنے اور شہوت زنی میں پڑے ہوئے ہیں۔ پس جو بھی علم وہدایت کو چھوڑ کر خواہش نفس کے پورا کرنے میں لگ جائے وہ بھی کتے جیسا ہی ہے۔ حضور ﷺ فرماتے ہیں ہمارے لئے بری مثالیں نہیں اپنی ہبہ کی ہوئی چیز کو پھر لے لینے والا کتے کی طرح ہے جو قے کر کے چاٹ لیتا ہے۔ [1] پھر فرماتا ہے کہ گنہگار لوگ اللہ کا کچھ بگاڑتے نہیں۔ یہ تو اپنا ہی خسارہ کرتے ہیں۔ طاعت مولیٰ اتباع ہدیٰ سے ہٹ کر خواہش کی غلامی دنیا کی چاہت میں پڑ کر اپنے دونوں جہان خراب کرتے ہیں۔

مَنْ يَّهْدِ اللّٰهُ فَهُوَ الْمُهْتَدِيْ ۚ وَمَنْ يُّضْلِلْ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿۱۷۸﴾

راہ راست پر تو وہی ہیں جنہیں اللہ ہدایت دے دے اور جنہیں وہ بے راہ کر دے وہ سخت نقصان اٹھانے والے ہیں ○

**ہدایت صرف اللہ کی توفیق سے:** رب جنہیں راہ دکھائے انہیں کوئی بے راہ نہیں کر سکتا اور جسے وہی غلط راہ پر ڈال دے اس کی شومی قسمت میں کیا شک ہے؟ اللہ کا چاہا ہوتا ہے اس کا نہ چاہا کبھی نہیں ہو سکتا۔ ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث میں ہے کہ سب تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں۔ ہم اس کی حمد وثنا بیان کرتے ہیں اور اسی سے مدد چاہتے ہیں اور اسی سے ہدایت طلب کرتے ہیں اور اسی سے بخشش مانگتے ہیں۔ ہم اپنے نفس کی شرارتوں سے اللہ کی پناہ لیتے ہیں۔ اور اپنے اعمال کی برائیوں سے بھی۔ اللہ کے راہ دکھائے ہوئے کو کوئی بہکا نہیں سکتا اور اس کے گمراہ کئے ہوئے کو کوئی راہ راست پر لا نہیں سکتا۔ میں گواہی دیتا ہوں کہ معبود صرف اللہ ہی ہے وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں اور میری گواہی ہے کہ محمد (ﷺ) اس کے بندے اور اس کے رسول ہیں الخ۔ [2] (مسند احمد)

وَلَقَدْ ذَرَاْنَا لِجَهَنَّمَ كَثِيْرًا مِّنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ ۖ لَهُمْ قُلُوْبٌ لَّا يَفْقَهُوْنَ بِهَا ۡ وَلَهُمْ اَعْيُنٌ لَّا يُبْصِرُوْنَ بِهَا ۡ وَلَهُمْ اٰذَانٌ لَّا يَسْمَعُوْنَ بِهَا ۭ اُولٰٓئِكَ كَالْاَنْعَامِ بَلْ هُمْ اَضَلُّ ۭ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْغٰفِلُوْنَ ﴿۱۷۹﴾

اور ہم نے بہت انسان اور جنات جہنم کے لئے پیدا کئے ہیں ان کے دل تو ہیں لیکن ان سے سمجھتے بوجھتے نہیں ان کی آنکھیں بھی ہیں، لیکن ان سے دیکھتے بھالتے نہیں ان کے کان بھی ہیں لیکن سن گن ان میں بھی نہیں۔ یہ تو چوپاؤں کی طرح ہیں بلکہ

---

[1] [صحیح: صحیح بخاری : کتاب الهبة : باب لا یحل لا حد ان یرجع فی هبته (۲۶۲۲) نسائی : کتاب الهبة (۳۷۰۰) ترمذی : کتاب البیوع (۱۲۹۸) مسند احمد (۲۱۷/۱)]

[2] [صحیح: ابوداؤد : کتاب النکاح : باب فی خطبة النکاح (۲۱۱۸) ترمذی : کتاب النکاح : باب ماجآء فی خطبة النکاح (۱۱۰۵) نسائی : کتاب التطبیق (۱۱۶۳) ابن ماجه : کتاب اقامة الصلاة (۸۹۹) مسند احمد (۴۳۲/۱)] شیخ البانیؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔ [صحیح ابوداود ، صحیح ترمذی]

ان سے بھی گئے گزرے، یہی لوگ تو پورے غافل اور بے خبر رہے ہیں ○

**بعض انسان جانوروں سے بدتر:** بہت سے انسان اور جن جہنمی ہونے والے ہیں اور ان سے ویسے ہی اعمال سرزد ہوتے ہیں۔ مخلوق میں سے کون کیسے عمل کرے گا؟ یہ علام الغیوب کو ان کی پیدائش سے پہلے ہی معلوم تھا۔ پس اپنے علم کے مطابق اپنی کتاب میں آسمانوں اور زمین کی پیدائش سے پچاس ہزار برس پہلے ہی لکھ لیا۔ جب کہ اس کا عرش پانی پر تھا یہ صحیح مسلم شریف کی حدیث ہے۔ [1] ایک اور روایت میں ہے کہ حضور ﷺ ایک انصاری نابالغ بچے کے جنازے پر بلوائے گئے تو میں نے کہا مبارک ہو اس کو یہ تو جنت کی چڑیا ہے نہ برائی کی نہ برائی کا وقت پایا آپ نے فرمایا کچھ اور بھی؟ سن اللہ تعالیٰ نے جنت اور جنت والوں کو پیدا کیا ہے اور انہیں جنتی مقرر کر دیا ہے حالانکہ وہ ابھی تو اپنے باپوں کی پیٹھوں میں ہی تھے اسی طرح اس نے جہنم بنائی ہے اور اس کے رہنے والے پیدا کئے ہیں انہیں اسی لئے مقرر کر دیا درآں حالیکہ اب تک وہ اپنے باپوں کی پشتوں میں ہی ہیں۔ [2] بخاری و مسلم کی حدیث میں ہے ماں کے رحم میں اللہ تعالیٰ اپنا فرشتہ بھیجتا ہے جو اس کے حکم سے چاروں چیزوں یعنی روزی، عمر، عمل اور نیکی یا بدی لکھ لیتا ہے۔ [3] یہ بھی بیان گزر چکا ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے اولاد آدم کو پشت آدم سے نکالا تو ان کے دو حصے کر دیئے دائیں والے اور بائیں والے اور فرما دیا یہ جنتی ہیں اور مجھے کوئی پرواہ نہیں اور یہ جہنمی ہیں اور مجھے کوئی پرواہ نہیں۔ اس بارے میں بہت سی حدیثیں ہیں اور تقدیر کا مسئلہ کوئی معمولی مسئلہ نہیں کہ یہاں پورا بیان ہو جائے۔ یہاں مقصد یہ ہے کہ ایسے خالی از خیر محروم قسمت لوگ کسی چیز سے فائدہ نہیں اٹھاتے تمام اعضاء ہوتے ہیں لیکن قوتیں سب سے چھن جاتی ہیں۔ اندھے بہرے گونگے بن کر زندگی گڑھے میں ہی گزار دیتے ہیں اگر ان میں خیر باقی ہوتی تو اللہ اپنی باتیں انہیں سنا تا بھی۔ یہ تو خیر سے بالکل خالی ہو گئے سنتے ہیں اور ان سنی کر جاتے ہیں آنکھیں ہی نہیں بلکہ دل کی آنکھیں اندھی ہو گئی ہیں۔ رحمان کے ذکر سے منہ موڑنے کی سزا یہ ملی ہے کہ شیطان کے بھائی بن گئے ہیں، راہ حق سے دور جا پڑے ہیں مگر سمجھ یہی رہے ہیں کہ ہم سچے اور صحیح راستے پر ہیں۔ ان میں اور چوپائے جانوروں میں کوئی فرق نہیں۔ نہ یہ حق کو دیکھیں، نہ ہدایت کو دیکھیں، نہ اللہ کی باتوں کو سوچیں۔ چوپائے بھی تو اپنے حواس کو دنیا کے کام میں لاتے ہیں اسی طرح یہ بھی فکر عقبیٰ سے، ذکر رب سے، راہ مولا سے غافل، گونگے اور

---

[1] [صحیح : صحیح مسلم : کتاب القدر : باب حجاج آدم و موسیٰ (۲۶۵۳) ترمذی : کتاب القدر (۲۱۵۶) مسند احمد (۲/۱۶۹)]

[2] [صحیح : صحیح مسلم : کتاب القدر : باب معنی کل مولود یولد علی الفطرۃ (۲۶۶۲) نسائی : کتاب الجنائز : باب الصلاۃ علی الصبیان (۱۹۴۶) ابوداؤد : کتاب السنۃ : باب فی ذراری المشرکین (۴۷۱۳) ابن ماجہ : مقدمۃ : باب فی القدر (۸۲) مسند احمد (۶/۴۱)]

[3] [صحیح : صحیح بخاری : کتاب بدء الخلق : باب ذکر الملائکۃ (۳۲۰۸) صحیح مسلم : کتاب القدر : باب کیفۃ الخلق الآدمی (۲۶۴۳) ابن ماجہ : مقدمہ (۷۶) ابوداؤد : کتاب السنۃ (۴۷۰۸) ترمذی : کتاب القدر (۲۱۳۷) مسند احمد (۱/۳۸۲)]

اندھے ہیں۔ جیسے فرمان ہے ﴿وَمَثَلُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا كَمَثَلِ الَّذِيْ يَنْعِقُ بِمَا لَا يَسْمَعُ اِلَّا دُعَآءً وَّنِـدَآءً﴾ [1] الخ، یعنی ان کافروں کی مثال تو اس شخص کی سی ہے جو اس کے پیچھے چلا رہا ہے جو درحقیقت سنی ونتی خاک بھی نہیں صرف شور وغل تو اس کے کان میں پڑتا ہے۔ چوپائے آواز تو سنتے ہیں لیکن کیا کہا؟ اسے سمجھے ان کی بلا۔ پھر ترقی کر کے فرماتا ہے کہ یہ ظالم تو چوپایوں سے بھی بدترین ہیں کہ چوپائے گو نہ سمجھیں لیکن آواز پر کان تو کھڑے کر دیتے ہیں، اشاروں پر حرکت تو کرتے ہیں، یہ تو اپنے مالک کو اتنا بھی نہیں سمجھتے، اپنی پیدائش کی غایت کو آج تک معلوم ہی نہیں کیا، جبھی تو اللہ سے کفر کرتے ہیں اور غیر اللہ کی عبادت کرتے ہیں۔ اس کے برخلاف جو اللہ کا مطیع انسان ہو وہ اللہ کے اطاعت گذار فرشتے سے بہتر ہے اور کفار انسان سے چوپائے جانور بہتر ہیں ایسے لوگ پورے غافل ہیں۔

| وَلِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى فَادْعُوْهُ بِهَا ۪ وَذَرُوا الَّذِيْنَ يُلْحِدُوْنَ فِيْٓ اَسْمَآئِهٖ ۭ |
|---|
| سَيُجْزَوْنَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝۱۸۰ |

اللہ ہی کے لئے ہیں تمام بہترین نام پس ان ناموں سے تم اسے پکارا کرو انہیں چھوڑ دو جو اس کے ناموں میں کج روی کرتے ہیں، وہ اپنے کئے کو تک کا بدلہ ضرور دیئے جائیں گے ○

**اسمائے حسنیٰ:** رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں اللہ کے ایک کم ایک سو نام ہیں انہیں جو محفوظ کر لے وہ جنتی ہے۔ وہ وتر ہے طاق کو ہی پسند فرماتا ہے۔ [2] (بخاری وغیرہ) ترمذی میں یہ ننانوے (۹۹) نام اس طرح ہیں۔ ﴿اَللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ الْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ الْغَفَّارُ الْقَهَّارُ الْوَهَّابُ الرَّزَّاقُ الْفَتَّاحُ الْعَلِيْمُ الْقَابِضُ الْبَاسِطُ الْخَافِضُ الرَّافِعُ الْمُعِزُّ الْمُذِلُّ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ الْحَكَمُ الْعَدْلُ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ الْحَلِيْمُ الْعَظِيْمُ الْغَفُوْرُ الشَّكُوْرُ الْعَلِيُّ الْكَبِيْرُ الْحَفِيْظُ الْمُقِيْتُ الْحَسِيْبُ الْجَلِيْلُ الْكَرِيْمُ الرَّقِيْبُ الْمُجِيْبُ الْوَاسِعُ الْحَكِيْمُ الْوَدُوْدُ الْمَجِيْدُ الْبَاعِثُ الشَّهِيْدُ الْحَقُّ الْوَكِيْلُ الْقَوِيُّ الْمَتِيْنُ الْوَلِيُّ الْحَمِيْدُ الْمُحْصِيُّ الْمُبْدِئُ الْمُعِيْدُ الْمُحْيِيُّ الْمُمِيْتُ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ الْوَاجِدُ الْمَاجِدُ الْوَاحِدُ الْاَحَدُ الْفَرْدُ الصَّمَدُ الْقَادِرُ الْمُقْتَدِرُ الْمُقَدِّمُ الْمُؤَخِّرُ الْاَوَّلُ الْاٰخِرُ الظَّاهِرُ الْبَاطِنُ الْوَالِيُّ الْمُتَعَالِيُّ الْبَرُّ التَّوَّابُ الْمُنْتَقِمُ الْعَفُوُّ الرَّؤُوْفُ مَالِكُ الْمُلْكِ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ الْمُقْسِطُ الْجَامِعُ الْغَنِيُّ الْمَانِعُ الضَّارُّ النَّافِعُ النُّوْرُ الْهَادِيْ الْبَدِيْعُ

---

[1] [سورہ البقرہ : آیت ۱۷۱]

[2] [صحیح : صحیح بخاری : کتاب الدعوات : باب لله مائة اسم غير واحد (۶۴۱۰) صحیح مسلم : کتاب الذکر والدعاء : باب فی اسماء الله تعالی و فضل من احصاها (۲۶۷۷) مسند احمد (۲/۲۶۷)]

الْبَاقِيُّ الْوَارِثُ الرَّشِيْدُ الصَّبُوْرُ﴾ [1] یہ حدیث غریب ہے کچھ کمی زیادتی کے ساتھ اسی طرح یہ نام ابن ماجہ کی حدیث میں بھی وارد ہیں۔ بعض بزرگوں کا خیال ہے کہ یہ نام راویوں نے قرآن میں سے چھانٹ لئے ہیں۔ واللہ اعلم۔ یہ یاد رہے کہ یہی ننانوے نام ہی اللہ کے ہوں اور نہ ہوں یہ بات نہیں۔ مسند احمد میں ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں جسے کبھی بھی کوئی غم و رنج پہنچے اور وہ یہ دعا کرے۔ ﴿اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ عَبْدُكَ ابْنُ عَبْدِكَ ابْنُ اَمَتِكَ نَاصِيَتِیْ بِيَدِكَ مَاضٍ فِیَّ حُكْمُكَ عَدْلٌ فِیَّ قَضَاؤُكَ اَسْأَلُكَ بِكُلِّ اسْمٍ هُوَ لَكَ سَمَّيْتَ بِهٖ نَفْسَكَ اَوْ اَنْزَلْتَهُ فِیْ كِتَابِكَ اَوْ عَلَّمْتَهُ اَحَدًا مِّنْ خَلْقِكَ اَوِ اسْتَأْثَرْتَ بِهٖ فِیْ عِلْمِ الْغَيْبِ عِنْدَكَ اَنْ تَجْعَلَ الْقُرْاٰنَ الْعَظِيْمَ رَبِيْعَ قَلْبِیْ وَنُوْرَ صَدْرِیْ وَجِلَاءَ حُزْنِیْ وَذَهَابَ هَمِّیْ﴾ تو اللہ تعالیٰ اس کے غم و رنج کو دور کر دے گا اور اس کی جگہ راحت و خوشی عطا فرمائے گا۔ آپ سے سوال کیا گیا کہ پھر کیا ہم اسے اوروں کو بھی سکھائیں؟ آپ نے فرمایا ہاں بیشک جو اسے سنے اسے چاہیے کہ دوسروں کو بھی سکھائے۔ [2] امام ابو حاتم بن حبان بستی رحمہ اللہ بھی اس روایت کو اسی طرح اپنی صحیح میں لائے ہیں۔ امام ابو بکر بن عربی رحمہ اللہ بھی اپنی کتاب الاحوذی فی شرح الترمذی میں لکھتے ہیں کہ بعض لوگوں نے اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ کتاب و سنت سے جمع کئے ہیں جن کی تعداد ایک ہزار تک پہنچ گئی ہے واللہ اعلم۔ اللہ کے ناموں میں الحاد کرنے والوں کو چھوڑ دو جیسے کہ لفظ اللہ سے کافروں نے اپنے بت کا نام لات رکھا اور عزیز سے مشتق کر کے عزیٰ نام رکھا۔ یہ بھی معنی ہیں کہ جو اللہ کے ناموں میں شریک کرتے ہیں انہیں چھوڑو۔ جو انہیں جھٹلاتے ہیں ان سے منہ موڑ لو۔ الحاد کے لفظی معنی ہیں درمیانے سیدھے راستے سے ہٹ جانا اور گھوم جانا۔ اسی لئے بغلی قبر کو لحد کہتے ہیں کیونکہ سیدھی کھدائی سے ہٹا کر بنائی جاتی ہے۔

وَمِمَّنْ خَلَقْنَآ اُمَّةٌ يَّهْدُوْنَ بِالْحَقِّ وَبِهٖ يَعْدِلُوْنَ ﴿۱۸۱﴾

ہماری مخلوق میں ایک ایسی جماعت بھی ہے جو دین حق کی ہدایت کرتے ہیں اور اسی پر انصاف کرتے ہیں ○

**امت محمد کے اوصاف:** یعنی بعض لوگ حق و عدل پر قائم ہیں۔ حق بات ہی زبان سے نکالتے ہیں۔ حق کام ہی

---

[1] [**ضعیف**: ترمذی: کتاب الدعوات (۳۵۰۷) صحیح ابن خزیمة کما فی تلخیص الحبیر (۱۹۰/٤) شرح السنة للبغوی (۱۲۵۷) بیهقی فی السنن الکبری (۲۷/۱۰)] شیخ البانیؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔ [ضعیف ترمذی، السلسلة الضعیفة (۲۵٦۳)] شیخ عبدالقادر ارناؤط بھی اسے ضعیف کہتے ہیں۔ [التعلیق علی الاذکار للنووی (۸۵/۱)] حافظ زبیر علی زئی فرماتے ہیں کہ اس کی سند ضعیف ہے، ولید بن مسلم مدلس کے سماع مسلسل کی تصریح نہیں ہے۔]

[2] [**صحیح بالشواهد**: مسند احمد (۳۹۱/۱ ـ ٤۵۲) ابن ابی شیبة (٤۷/۷) مسند ابویعلی (۵۲۹۷) صحیح ابن حبان (۹۷۲) مستدرك حاكم (۵۰۹/۱)] شیخ البانیؒ نے اسے شواہد کی وجہ سے صحیح کہا ہے۔ [السلسلة الصحیحة (۱۹۹)، (۳۵۲۸)]

کرتے ہیں، حق کی طرف ہی اوروں کو بلاتے ہیں، حق کے ساتھ ہی انصاف کرتے ہیں اور بعض آثار میں مروی ہے کہ اس سے مراد امت محمد یہ ہے چنانچہ حضرت قتادہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں مجھے یہ روایت پہنچی ہے کہ نبی ﷺ جب اس آیت کی تلاوت فرماتے تو فرماتے کہ یہ تمہارے لئے ہے تم سے پہلے یہ وصف قوم موسیٰ علیہ السلام کا تھا۔ [1] ربیع بن انس رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ کا ارشاد ہے میری امت میں سے ایک جماعت حق پر قائم رہے گی یہاں تک کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام بن مریم اتریں وہ خواہ کبھی بھی اتریں۔ [2] بخاری و مسلم میں ہے آپ فرماتے ہیں میری امت کا ایک گروہ ہمیشہ حق پر ظاہر رہے گا انہیں ان کی دشمنی کرنے والے کچھ نقصان نہ پہنچا سکیں گے یہاں تک کہ قیامت آجائے [3] ایک اور روایت میں ہے کہ یہاں تک کہ اللہ کا امر آجائے گا وہ اسی پر رہیں گے۔ [4] ایک روایت میں ہے (اس وقت) وہ شام میں ہوں گے۔ [5]

وَالَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا سَنَسْتَدْرِجُهُمْ مِّنْ حَيْثُ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿۱۸۲﴾ وَاُمْلِيْ لَهُمْ ۚ اِنَّ كَيْدِيْ مَتِيْنٌ ﴿۱۸۳﴾

اور جو لوگ ہماری آیات کو جھٹلاتے ہیں ہم ان کو بتدریج لئے جارہے ہیں اس طور پر کہ ان کو خبر بھی نہیں ○ اور میں ان کو مہلت دیتا ہوں بیشک میری تدبیر بڑی مضبوط ہے ○

**دنیوی ترقی وخوشحالی نجات کی ضامن نہیں:** اس کا مطلب یہ ہے کہ ان کے لئے ابواب رزق کھل جائیں گے۔ دنیوی مفاد زیادہ ہو جائے گا۔ حتیٰ کہ وہ اسی دھوکے میں رہیں گے اور یہ گمان کرنے لگیں گے کہ ان کی ہمیشہ یہی حالت رہے گی۔ جیسا کہ فرمایا ''انہوں نے جب ہماری یاد بھلا دی تو ہم نے ابواب رزق ان پر کھول دیئے اور جب وہ غرور میں اتر آئے تو اچانک ہم نے انہیں پکڑ لیا اور وہ مایوس ہو کر رہ گئے''۔ ان ظالموں کی نسل ہی قطع کر دی گئی۔ حمد کے لائق تو اللہ رب العالمین ہی ہے۔ [6] اسی لئے فرمایا کہ ہم انہیں ڈھیل دیتے ہیں۔ ہماری سیاست بہت قوی ہوتی ہے۔

اَوَلَمْ يَتَفَكَّرُوْا ٚ مَا بِصَاحِبِهِمْ مِّنْ جِنَّةٍ ؕ اِنْ هُوَ اِلَّا نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ ﴿۱۸۴﴾

کیا ان لوگوں نے اس بات پر غور نہ کیا کہ ان کا جن سے سابقہ ہے ان کو ذرا بھی جنوں نہیں وہ تو صرف ایک صاف صاف ڈرانے والے ہیں ○

---

[1] [ضعیف: تفسیر ابن جریر الطبری (۱۵٤۷۰) الدر المنثور للسیوطی (۲۷۲/۳)]
[2] [مرسل وضعیف: الدر المنثور للسیوطی (۲۷۲/۳) تفسیر ابن ابی حاتم (۸۵۸۹/۵)]
[3] [صحیح: صحیح مسلم: کتاب الامارۃ: باب قولہ لا تزال طائفۃ من امتی ظاھرین علی الحق (۱۹۲۳)]
[4] [صحیح: صحیح مسلم (۱۷٤)]
[5] [صحیح: بخاری: کتاب التوحید (۷٤٦۰)]
[6] [سورہ الانعام: آیت ٤۵]

QLRF



**نبی کریم ﷺ اللہ کے سچے پیغمبر:** ان تکذیب کرنے والوں نے یہ بھی غور نہ کیا کہ ان کے رفیق (محمد ﷺ) کو در حقیقت کوئی جنون نہیں، جیسے فرمان ہے ﴿قُلْ اِنَّمَآ اَعِظُكُمْ بِوَاحِدَةٍ﴾ [1] الخ آؤ میری ایک بات تو مان لو ذرا سی دیر خلوص کے ساتھ اللہ کو حاضر جان کر اکیلے اکیلے غور تو کرو کہ مجھ میں کون سا دیوانہ پن ہے؟ میں تو تمہیں آنے والے سخت خطرے کی اطلاع دے رہا ہوں کہ اس سے ہوشیار رہو جب تم یہ کرو گے تو خود اس نتیجے پر پہنچ جاؤ گے کہ میں مجنون نہیں بلکہ اللہ کا پیغام لے کر تم میں بھیجا گیا ہوں۔ نبی اکرم ﷺ ایک مرتبہ صفا پہاڑی پر چڑھ گئے۔ قریش کو جمع کیا اور ایک ایک قبیلہ کا نام لے لے کر بلانے لگے۔ پھر اللہ تعالیٰ کے عذاب اور حادثات متوقعہ سے انہیں ڈرایا تو بعض بیوقوف کہنے لگے کہ یہ تو کچھ دیوانے سے معلوم ہوتے ہیں۔ صبح تک بکواس کرتے رہے تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ آیت اتری تھی۔ [2]

اَوَلَمْ يَنْظُرُوْا فِيْ مَلَكُوْتِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا خَلَقَ اللّٰهُ مِنْ شَيْءٍ ۙ وَّاَنْ عَسٰٓى اَنْ يَّكُوْنَ قَدِ اقْتَرَبَ اَجَلُهُمْ ۚ فَبِاَيِّ حَدِيْثٍۭ بَعْدَهٗ يُؤْمِنُوْنَ ﴿۱۸۵﴾

اور کیا ان لوگوں نے غور نہیں کیا آسمانوں اور زمین کے عالم میں اور دوسری چیزوں میں جو اللہ تعالیٰ نے پیدا کی ہیں اور اس بات پر کہ ممکن ہے ان کی اجل قریب ہی آ پہنچی ہو۔ پھر قرآن کے بعد کونسی بات پر یہ لوگ ایمان لائیں گے؟○

**موت کسی لمحہ بھی آ سکتی ہے:** ارشاد ہوتا ہے کہ ہماری نشانیوں کو جھٹلانے والے کیا اس بات پر غور نہیں کرتے کہ ہمیں کیسا غلبہ حاصل ہے آسمانوں اور زمین پر اور ان میں جو کچھ ہے ان سب پر۔ انہیں چاہیے تھا کہ اس پر تدبر وتفکر کرتے اور عبرت لیتے اور اس نتیجہ پر پہنچتے کہ یہ سب اس کا ہے جس کا کوئی نظیر وشبیہ نہیں وہی اس بات کا مستحق ہے کہ عبادت اور خلوص صرف اسی سے برتیں اور اس کے رسول کی تصدیق کریں، اس کی اطاعت کی طرف جھک جائیں، بتوں کو نکال پھینکیں، اور اس بات سے ڈریں کہ موت قریب ہے اگر کفر ہی پر مر جائیں گے۔ تو عذاب الیم کے مستحق ہوں گے۔ پھر فرمایا کہ اب اس کے بعد پھر اور کونسی تخویف اور ترہیب چاہیے کہ جو دھمکی آئی ہوئی ہے وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے آئی ہوئی ہے اگر وہ اس وحی وقرآن کی تصدیق نہ کریں جو محمد ﷺ نے پیش کی ہے تو پھر کس بات کی تصدیق کریں گے۔

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا شب معراج میں میں نے دیکھا کہ آسمان ہفتم تک جب میں پہنچا اور اوپر نظر کی تو رعد وبرق دیکھے۔ اور ایسی قوم پر سے میرا گذر ہوا جن کے پیٹ مٹکوں کی طرح پھولے ہوئے تھے ان میں سانپ بھرے ہوئے تھے جو باہر سے بھی دکھائی دے رہے تھے۔ میں نے جبرائیل علیہ السلام سے پوچھا تو انہوں نے بتایا کہ یہ سود کھانے والے لوگ ہیں اور جب اس سے پہلے آسمان پر اترا تو میں نے اپنے سے نیچے کی طرف نظر ڈالی تو ایک دھند اور دھواں تھا اور شور وغوغا برپا تھا۔ میں نے پوچھا کہ اے جبرائیل علیہ السلام یہ کیا

---

[1] [سورہ سبا: آیت ٤٦]

[2] [مرسل وضعیف : تفسیر ابن جریر الطبری (١٥٤٧٢)]

ہے؟ تو کہا یہ وہ شیاطین ہیں جو انسانوں کی آنکھوں کے سامنے گھومتے رہتے تھے۔ اور آڑ بن جاتے ہیں کہ ارض واسماء کے ملکوت میں انسان نظر ہی نہ کر سکے اگر یہ حائل نہ ہوتے تو انسان آسمان کی عجیب عجیب باتیں دیکھتا۔ [1] اس کے ایک راوی علی بن زید بن جدعان سے بہت سی منکر روایات بھی منسوب ہیں۔

مَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَلَا هَادِيَ لَهٗ ۭ وَيَذَرُهُمْ فِيْ طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ﴿۱۸۶﴾

جس کو اللہ تعالیٰ گمراہ کرے اس کو کوئی راہ پر نہیں لا سکتا۔ اور اللہ تعالیٰ ان کو ان کی گمراہی میں بھٹکتے ہوئے چھوڑ دیتا ہے ○

**جسے اللہ گمراہ کر دے اسے کوئی ہدایت دینے والا نہیں:** اللہ تعالیٰ نے جس کے نام گمراہی لکھ دی اس کو کوئی ہدایت نہیں کر سکتا' وہ کتنی ہی نشانیاں دیکھے کچھ فائدہ نہیں ہوتا۔ جس کو اللہ تعالیٰ فتنے میں ڈالے اس کو کون راہ راست پر لائے۔ [2] جیسا کہ فرمایا دیکھو آسمانوں اور زمین میں ہماری کیا کچھ نشانیاں ہیں۔ لیکن نشانیاں' معجزات' اور دھمکیاں کوئی چیز بھی ان کافروں کو مفید نہیں پڑتی۔ [3]

يَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ السَّاعَةِ اَيَّانَ مُرْسٰىهَا ۭ قُلْ اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ رَبِّيْ ۚ لَا يُجَلِّيْهَا لِوَقْتِهَآ اِلَّا هُوَ ۘ ثَقُلَتْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ لَا تَاْتِيْكُمْ اِلَّا بَغْتَةً ۭ يَسْـَٔلُوْنَكَ كَاَنَّكَ حَفِيٌّ عَنْهَا ۭ قُلْ اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ اللّٰهِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿۱۸۷﴾

یہ لوگ آپ سے قیامت کے متعلق سوال کرتے ہیں کہ اس کا وقوع کب ہوگا آپ فرما دیجئے کہ اس کا علم صرف میرے رب ہی کے پاس ہے۔ اس کے وقت پر اس کو سوا اللہ تعالیٰ کے کوئی اور ظاہر نہ کرے گا۔ وہ آسمانوں اور زمین میں بڑا بھاری حادثہ ہوگا۔ وہ تم پر محض اچانک آ پڑے گی۔ وہ آپ سے اس طرح پوچھتے ہیں جیسے گویا آپ اس کی تحقیقات کر چکے ہیں۔ آپ فرما دیجئے کہ اس کا علم خاص اللہ تعالیٰ ہی کے پاس ہے لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے ○

**وقوعِ قیامت اور علاماتِ قیامت:** یہ آیت قریش کے متعلق اتری ہے' یا یہود کی ایک جماعت سے متعلق۔ لیکن پہلی بات زیادہ درست ہے کیونکہ یہ آیت مکی ہے اور یہود تو مدینے میں رہتے تھے۔ یہ لوگ قیامت کا وقت تم سے پوچھتے ہیں سو اس کا یقین نہ کریں گے' تکذیب کے انداز میں پوچھتے ہیں جیسا کہ اس آیت کے انداز بیان سے نتیجہ نکلتا ہے۔ ''یہ لوگ کہتے ہیں کہ اگر تم سچے ہو تو بتاؤ کہ وہ ہوگی کب اور کس تاریخ کو؟ اور فرمایا کہ یہ کافر قیامت کو جلدی مانگتے ہیں'' حالانکہ مومن تو قیامت کی ہولناکیوں سے ڈرتے ہیں اور یقین رکھے ہوئے ہیں کہ اس کا آنا حق

---

[1] [ضعیف : مسند احمد (۲/۳۵۳) المزی فی تهذیب الکمال (۳۳/۷۴۴۴) ابن ابی شیبة (۸/۴۴۶)] حافظ بوصیریؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔ [مصباح الزجاجة (۲/۱۹۷)] امام ہیثمیؒ فرماتے ہیں کہ اس میں ابوصلت راوی مجہول اور علی بن زید ضعیف ہے۔ [مجمع الزوائد (۱۳۳۶۰)] شیخ شعیب ارناؤوط بھی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔ [الموسوعة الحدیثیة (۸۶۴۰)]

[2] [سورہ المائدہ: آیت ۴۱]

[3] [سورہ یونس: آیت ۱۰۱]

ہے اور جو لوگ قیامت میں شک کرتے ہیں، بڑی گمراہی میں ہیں' [1] اور فرمایا ''بتاؤ وہ کس تاریخ کو ہوگی۔ اور دنیا کب ختم ہو جائے گی، اور پھر گھڑی قیامت کی کونسی ہے؟'' تو اے نبی (ﷺ) کہہ دو کہ اس کا علم تو میرے رب ہی کو ہے اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کو نہیں معلوم کہ کب آئے گی۔ اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ ﷺ کو مشورہ دیا کہ اے نبی اکرم (ﷺ) وہ وقت قیامت پوچھیں تو بات کو اللہ تعالیٰ کی طرف پھیر دو کہ اس کے وقت کی تحدید تو اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی نہیں کر سکتا۔ اسی لئے فرمایا ﴿ثَقُلَتْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ﴾ یعنی زمین و آسمان والے اس کے علم سے بے بہرہ ہیں۔ حسن رحمہ اللہ یہ مطلب بیان کرتے ہیں کہ جب قیامت آئے گی تو اہل ارض و سماء پر بہت بھاری گزرے گی۔ [2] ابن عباس رضی اللہ عنہما یہ مطلب بیان کرتے ہیں کہ کوئی چیز بھی ایسی نہیں ہوگی جس کو قیامت کا ضرر نہ پہنچے گا۔ آسمان پھٹ جائیں گے ستارے ٹوٹ پڑیں گے، سورج تاریک ہو جائے گا، پہاڑ اڑ جائیں گے اور اللہ تعالیٰ نے جو کچھ کہا ہے وہ سب ہوگا۔ آسمان والوں کو بھی اس کا علم نہیں۔ جیسا کہ فرمایا کہ وہ اچانک آ جائے گی، لوگوں کو اس کا سان و گمان بھی نہ ہوگا۔ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ قیامت اس وقت تک نہ آئے گی کہ ایک وقت سورج مغرب سے طلوع ہوگا۔ کافر یہ عجیب بات اور اس پیش گوئی کی صداقت دیکھ کر ایمان لائیں گے۔ لیکن کسی کو بھی اس وقت کا ایمان کوئی فائدہ نہیں دے گا۔ یا گنہگاروں کو اب نیک کام کرنا کوئی نتیجہ نہ بخشے گا۔ دو آدمی کپڑے کا لین دین کر رہے ہوں گے اس غرض سے کپڑے کا تھان کھولا جا رہے ہوں گے۔ دودھ دوھ کر پیا بھی نہ گیا ہوگا۔ لوگ پینے کے پانی کی ٹینکی صاف ہی کر رہے ہوں گے، نوالہ منہ کی طرف لے جا رہا ہوگا کہ ناگہاں قیامت شروع ہو جائے گی۔ [3]

﴿يَسْئَلُوْنَكَ كَاَنَّكَ حَفِيٌّ عَنْهَا﴾ کے معنی میں مفسرین کا اختلاف ہے۔ یعنی وہ قیامت کا راز تم سے ایسے پوچھتے ہیں گویا تم ان کے بڑے دوست ہو اور اس انداز میں پوچھتے ہیں گویا قیامت کی تاریخ وقوع سے تم واقف ہو۔ اس لئے اللہ تعالیٰ نے فرمادیا کہ اس کا علم اللہ تعالیٰ کے سوا اور کسی کو نہیں۔ اللہ تعالیٰ نے تو اس راز کو کسی مقرب ترین فرشتے یا اپنے کسی رسول پر بھی ظاہر نہیں کیا۔ قتادہ رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ قریش حضرت ﷺ سے کہتے تھے کہ تمہارے ہمارے درمیان تو رشتہ داری ہے، ہمیں تو بتا دیجئے کہ قیامت کب آ رہی ہے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری کہ کہہ دو کہ اس کا علم فقط اللہ تعالیٰ کو ہے۔

جو لوگ نبی کریم ﷺ سے وقت قیامت پوچھتے ہیں وہ نہیں جانتے کہ نبی کو بھی اس کا علم نہیں۔ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی اس کا علم نہیں رکھتا۔ حضرت جبرائیل علیہ السلام ایک اعرابی کی شکل میں حضرت ﷺ کے پاس آئے تا کہ امور دین کی تعلیم لوگوں کو حاصل ہو سکے۔ اور ایک طالب ہدایت سائل کے انداز میں حضرت ﷺ کے پاس بیٹھ گئے اور آپ ﷺ سے اسلام کے بارے میں پوچھا۔ پھر ایمان اور احسان سے متعلق دریافت کیا۔ پھر پوچھا کہ قیامت

[1] [سورہ الشوریٰ: آیت ۱۸] [2] [تفسیر ابن جریر الطبری (۱۳۸/٦)]

[3] [صحیح :صحیح بخاری : کتاب الرقاق (٦٥٠٦) مسند احمد (۳٦۹/۲)]

کب آنے والی ہے۔اس چوتھے سوال کے جواب میں حضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اس بارے میں مجھ کو تم سے زیادہ علم نہیں، یعنی جیسے تم ناواقف ہو، میں بھی ناواقف۔اور کوئی شخص بھی اس بارے میں کچھ نہیں جان سکتا۔ پھر حضرت ﷺ نے یہ آیت پڑھی ﴿إِنَّ اللهَ عِنْدَهُ عِلْمُ السَّاعَةِ﴾ [1] اور ایک روایت میں ہے کہ جبرائیل علیہ السلام نے بہ شکل اعرابی آپ سے قیامت کی نشانیاں پوچھیں۔آپ نے نشانیاں بتا دیں۔ پھر آپ ﷺ نے فرمایا کہ پانچ چیزوں کا علم اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی نہیں رکھتا۔حضرت ﷺ کے ہر جواب پر وہ اعرابی کہتا گیا کہ آپ صحیح فرما رہے ہیں۔گویا کہ وہ جانتا ہے اور بات کی صداقت کا اعتراف کر رہا ہے۔اس انداز تصدیق پر صحابہ نے تعجب کیا کہ یہ کیسا سائل ہے کہ خود ہی سوال کر رہا ہے اور خود ہی جواب پر تصدیق کر رہا ہے۔ پھر یہ سائل چلا گیا تو نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ یہ جبرائیل (علیہ السلام) تھے اور اس بہانے تم لوگوں کو مسائل دین اور معتقدات کی تعلیم دینے کے لئے آئے تھے۔ [2] اس سے پہلے جب کبھی یہ صورت بدل کر آتے رہے میں پہچانتا رہا اور اس دفعہ تو میں نے نہیں پہچانا تھا۔میں نے آغاز شرح بخاری میں اس حدیث کو بیان کر دیا ہے۔اور جب ایک اعرابی نے آپ سے پوچھا اور بلند آواز میں آپ کو پکارا کہ یا محمد ﷺ! تو آپ ﷺ نے بھی بلند آواز میں جواب دیا ''ہاں کیا ہے؟'' تو اس نے کہا قیامت کب آنے والی ہے۔تو آپ ﷺ نے فرمایا اے ناداں! قیامت جب آئے گی ضرور آئے گی۔ لیکن تم بتاؤ کہ اس کے لئے تم نے کیا تیاری کر رکھی ہے؟ کہا بڑی بڑی نمازیں اور روزے تو خیر نہیں ہو سکے۔لیکن اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ ﷺ سے مجھے بہت محبت اور شغف ہے۔تو آپ ﷺ نے فرمایا آدمی قیامت میں اسی کے ساتھ رہے گا کہ جس کو زیادہ چاہتا ہو۔ [3] اس حدیث کو سن کر صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین بے انتہا خوش ہو گئے۔ بخاری و مسلم میں اکثر صحابہ کی روایتوں سے یہ حدیث متعدد طریقوں سے بیان ہوئی ہے۔حضرت نبی اکرم ﷺ کی عادت شریفہ تھی کہ جب کوئی شخص ایسا سوال کرتا جس کی اس کو چنداں ضرورت نہیں اور اس کے لئے عبث ہے۔تو آپ ﷺ جواب میں اس بات کی طرف اس کا رخ پھیر دیتے جس کا جاننا اس کے لئے اپنے سوال سے کہیں ضروری ہوتا۔تاکہ وہ اپنی ذات کو اس سے نمٹنے کا اہل بنالے اور پہلے سے تیاری کر رکھے اگرچہ اس کے تعین وقت سے واقف نہ ہو۔حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ دیہاتی عرب لوگ حضرت ﷺ کے پاس آتے تو اکثر سوال کرتے رہتے کہ قیامت کب ہوگی۔تو آپ ﷺ ان کے کسی بچہ کی طرف اشارہ کر کے کہتے کہ اگر اللہ

---

[1] [سورہ لقمان: آیت ٣٤]

[2] [صحیح :صحیح بخاری : کتاب الایمان : باب سؤال جبریل النبی (٥٠) صحیح مسلم : کتاب الایمان : باب الایمان وخصاله (٩۔ ١٠) ابو داؤد: کتاب السنة : باب القدر (٤٦٩٥) ترمذی : کتاب الایمان : باب ماجآء فی وصف جبریل للنبی الایمان والاسلام (٢٦١٠)]

[3] [صحیح :صحیح بخاری : کتاب الادب : باب ماجآء فی قول الرجل ویلك (٦٥٦٧) صحیح مسلم : کتاب البروالصلة : باب المرء مع من احب (٢٦٣٩) ترمذی : کتاب الزهد : باب ماجآء ان المرا مع من احب (٢٣٨٥) مسند طیالسی (١١٦٧)]

تعالیٰ نے اس کو زندگی دی تو یہ بوڑھا بھی نہ ہونے پائے گا کہ تمہاری قیامت تو آ جائے گی۔ گویا قیامت سے مراد موت ہوئی جو یہاں سے ہٹا کر تمہیں عالم برزخ میں لے جا چھوڑے گی۔ [1] اور بہت سی احادیث اسی مضمون کی الفاظ کے تھوڑے سے تغیر کے ساتھ پیش کی گئی ہیں' جو سب کی سب ایک ہی مضمون کی ہیں۔ حاصل کلام یہ کہ مقصد ان سب حدیثوں کا یہی ہے کہ قیامت آئے گی اور ضرور آئے گی۔ لیکن وقت کا تعین نہیں کیا جا سکتا۔ ''اس بچے کے بڑھاپے سے پہلے قیامت آجائے گی'' یہ اطلاق بھی اسی تقید پر محمول ہے۔ یعنی مراد اس سے لوگوں کی موت کا وقت ہے۔ اپنی وفات سے ایک ماہ قبل آپ ﷺ نے فرمایا تھا کہ قیامت کے بارے میں مجھ سے تم لوگ پوچھتے رہتے ہو۔ اس کا علم تو خیر اللہ تعالیٰ کو ہے کہ قیامت آنے میں اور کتنی مدت ہے۔ لیکن میں قسم کھا کر بیان کرتا ہوں کہ اس وقت زمین پر جتنے متنفس آباد ہیں سو سال بعد ان میں سے ایک بھی باقی نہ رہے گا۔ [2] تو گویا یہ مطلب ہوا کہ جیسے قیامت میں سب لوگ مر جائیں گے اسی طرح سو سال میں موجود سب لوگوں پر قیامت آ جائے گی۔ [3] گویا تعین وقت ہی اگر چاہتے ہو تو لو یہ تعین وقت ہے۔ اس طرح قیامت سے مراد اس ایک صدی کا اختتام تھا کہ بات کو اس ڈھنگ سے بیان کیا گیا۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا [4] کہ شب معراج میں ابراہیم علیہ السلام اور موسیٰ علیہ السلام اور عیسیٰ علیہ السلام پر میرا گزر ہوا لوگ قیامت کا ذکر کر رہے تھے۔ یہ سب حضرت ابراہیم علیہ السلام سے آ کر پوچھنے لگے۔ آپ نے فرمایا کہ مجھے تو اس کا کوئی علم نہیں۔ پھر حضرت موسیٰ علیہ السلام کے پاس گئے۔ آپ نے بھی یہی فرمایا۔ عیسیٰ علیہ السلام کے پاس گئے آپ نے بھی فرمایا کہ اس کا علم تو اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کو ہے ہی نہیں۔ لیکن علامت یہ ہے کہ دجال نکلے گا۔ میرے ساتھ ایک دو شاخہ ہوگا وہ مجھے دیکھے گا تو سیسے کی طرح پگھل جائے گا اور اللہ پاک اس کو ہلاک کر دے گا۔ حتیٰ کہ شجر اور حجر بھی بول اٹھیں گے کہ اے مسلمان میری آڑ میں ایک کافر چھپا ہوا ہے۔ آ اور اس کو قتل کر دے۔ پس اللہ تعالیٰ ان سب کافروں کو ہلاک کر دے گا پھر لوگ اپنے اپنے شہروں اور وطنوں کو واپس ہو جائیں گے۔ ایسے وقت میں یاجوج اور ماجوج نکلیں گے ہر گوشے میں ابل پڑیں گے۔ شہروں کو پامال کرتے پھریں گے ہر چیز ان کے

---

[1] [صحیح : صحیح بخاری : کتاب الرقاق : باب سکرات الموت (۶۵۱۱) صحیح مسلم : کتاب الفتن : باب قرب الساعة (۲۹۵۲)]

[2] [صحیح : صحیح مسلم : کتاب فضائل الصحابه : باب بیان معنی قوله (۲۵۳۸) ترمذی : کتاب الفتن (۲۲۵۰) مسند احمد (۳/۳۲۲)]

[3] [صحیح : صحیح بخاری : کتاب مواقیت الصلاة : باب السمر فی الفقه والخیر بعد العشاء (۶۰۱) صحیح مسلم (۲۵۳۷) ترمذی : کتاب الفتن (۲۲۵۱) ابوداؤد : کتاب الملاحم : باب قیام الساعة (۴۳۴۸) مسند احمد (۲/۸۸)]

[4] [مسند احمد (۱/۳۷۵) تفسیر ابن جریر الطبری (۹۱/۱۷) ابی ابن شیبة (۶۶۰/۸) مستدرك حاكم (۳۸٤/۲)] امام حاکم ؒ نے اسے صحیح الاسناد کہا ہے۔ شیخ احمد شاکر نے بھی اس کی سند کو صحیح کہا ہے۔ تاہم شیخ شعیب ارناؤوط اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ اس کے کچھ حصے کے شواہد بھی موجود ہیں۔ [الموسوعة الحدیثیة (۳۵۵۶)]

آنے اور پھرنے سے برباد اور تلف ہوتی رہے گی۔ حتیٰ کہ چشموں پر پہنچیں گے تو چشموں کو خالی کر دیں گے۔ لوگ میرے پاس ان کی شکایت لے کر آئیں گے میں ان کے لئے اللہ تعالیٰ سے بددعا کروں گا۔ اللہ تعالیٰ ان سب یاجوج اور ماجوج کو ہلاک کر دے گا حتیٰ کہ ہر جگہ کی فضا ان کی لاشوں کی سڑان کی بدبو سے مسموم ہو جائے گی۔ تو اللہ تعالیٰ بارش برسائے گا کہ پانی کا بہاؤ ان کی لاشوں کو بہا کر سمندر میں لے جائے گا۔ اس وقت پہاڑ اکھڑ جائیں گے زمین پھیل جائے گی۔ اس وقت قیامت ایسی قریب ہو جائے گی جیسے نو مہینہ کی حاملہ کی جس کو لوگ نہیں جانتے کہ دن رات میں کس وقت زچگی ہو جائے۔ (۱) بڑے بڑے پیغمبر علیہم السلام بھی قیامت کا وقت نہیں جانتے تھے۔ عیسیٰ علیہ السلام نے بھی صرف اس کی علامتیں بتا دیں۔ کیونکہ اس امت کے آخری زمانے میں وہ اتریں گے اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے احکام نافذ فرمائیں گے۔ مسیح دجال کو قتل کریں گے اور یاجوج وماجوج کو اللہ تعالیٰ ان کی دعا کی برکت سے ہلاک کر دے گا۔ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں تمہیں اس کی علامتیں بتاؤں وہ یہ کہ اس کے سامنے بڑے فتنے اور ہرج مرج واقع ہوں گے۔ لوگوں نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہم فتنہ کا مفہوم تو سمجھتے ہیں، لیکن ہرج کیا چیز ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حبش کی عربی زبان میں اس کے معنی قتل پھر فرمایا کہ لوگوں میں اجنبیت اور بے پروائی اتنی بڑھ جائے گی کہ ایک شخص دوسرے کو کہے گا کہ میں نہیں پہچانتا۔ (۲) صحاح ستہ میں بات کو اس طریقے سے روایت نہیں کیا گیا ہے۔

ہمارے نبی امی سید المرسلین خاتم النبین صلی اللہ علیہ وسلم نے جو نبی الرحمۃ اور نبی التوبہ ہیں، فرمایا ہے کہ ”میں اور قیامت دو انگلیوں کی طرح ہیں۔“ چنانچہ آپ نے کلمہ کی اور بیچ کی انگلی کو جوڑ کر بتایا (۳) گویا کہ میرے ساتھ قیامت لگی ہوئی ہے یعنی دونوں کے درمیان کوئی نبی ہونے والا نہیں۔ غرض یہ ہے کہ ﴿عِلْمُ السَّاعَةِ﴾ صرف اللہ پاک کو ہے۔

قُلْ لَّآ اَمْلِكُ لِنَفْسِيْ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ ۭ وَلَوْ كُنْتُ اَعْلَمُ الْغَيْبَ لَاسْتَكْثَرْتُ مِنَ الْخَيْرِ ۚ وَمَا مَسَّنِيَ السُّوْۗءُ ۚ اِنْ اَنَا اِلَّا نَذِيْرٌ وَّبَشِيْرٌ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ﴿۱۸۸﴾

معانقہ ۱۴/۱۷

آپ کہہ دیجئے کہ میں خود اپنی ذات خاص کے لئے کسی نفع کا اختیار نہیں رکھتا اور نہ کسی ضرر کا مگر اتنا ہی کہ جتنا اللہ تعالیٰ نے

---

(۱) [ضعیف : ابن ماجه : كتاب الفتن : باب فتنة الدجال وخروج عيسى ابن مريم (٤٠٨١) مسند احمد (٣٧٥/١) مستدرك حاكم (٤٨٨/٤)] شیخ البانیؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔ [ضعيف ابن ماجه ، السلسلة الضعيفة (٤٣١٨)] البتہ حافظ زبیر علی زئی فرماتے ہیں کہ اس کی سند صحیح ہے اور اسے ضعیف کہنے والے خطا پر ہیں۔]

(۲) [صحيح لغيره : مسند احمد (٣٨٩/٥) مجمع الزوائد (٣١٢/٧)] شیخ شعیب ارناؤوط اسے صحیح لغیرہ کہتے ہیں۔ [الموسوعة الحديثية (٢٣٣٠٦)]

(۳) [صحيح : صحيح بخاری : كتاب الرقاق : باب قول النبی بعثت انا والساعة كهاتين (٦٥٠٤) صحيح مسلم : كتاب الفتن : باب قرب الساعة (٢٩٥١) ترمذی : كتاب الفتن (٢٢١٤) مسند ابو يعلى (٢٩٢٥) مسند احمد (٢٢٢/٣)]

چاہا۔اوراگر میں غیب کی باتیں جانتا ہوتا تو میں بہت سے منافع حاصل کرلیا کرتا۔اور کوئی مضرت ہی مجھ پر واقع نہ ہوتی۔ میں تو محض بشارت دینے والا اور ڈرانے والا ہوں ان لوگوں کو جو ایمان رکھتے ہیں○

**نفع ونقصان کا مالک صرف اللہ:** اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو حکم دیا ہے کہ سارے امور کی نسبت اللہ تعالیٰ کی طرف پھیر دو اور اپنے بارے میں کہہ دو کہ مستقبل کا علم مجھے بھی نہیں' ہاں اللہ تعالیٰ نے کچھ بتا دیا تو بتا دیتا ہوں۔ جیسا کہ سورۂ جن میں فرمایا ''عالم الغیب کے علم غیب کو کوئی نہیں پا سکتا'' [1] اور اے نبی (ﷺ) کہہ دو کہ اگر میں غیب کی بات جانتا تو اپنے لئے بہت سا خیر جمع کر لیتا۔یعنی اگر مجھ کو اپنی موت کی خبر ہوتی کہ کب مروں گا تو کوشش کرتا کہ جلد تر بہت سے اعمال صالحہ کرلوں'' ۔ یہ قول مجاہد رحمہ اللہ کا ہے اور ابن جریج رحمہ اللہ بھی یہی کہتے ہیں۔ لیکن یہ بات غور طلب ہے اس لئے کہ حضرت ﷺ کا ہر عمل اچھا ہی تھا اور جو عمل کرتے وہ مستقل طور پر پائیدار ہوتا۔ [2] سارے اعمال ایک ہی ڈھنگ کے تھے۔ ہر عمل میں آپ ﷺ کی نظر اللہ تعالیٰ پر ہی ہوتی۔غرض یہ کہ کوئی عمل بھی غیر عمل صالح نہ ہوتا۔ہاں یہ ہوسکتا ہے کہ یہ مراد ہو کہ غیب کی باتیں جان لیتا تو لوگوں کی کس نوع کی بھلائی کس کام کے اندر ہوتی' تو اس سے ان کو آگاہ کر دیتا۔ابن عباس رضی اللہ عنہما نے خیر کے معنی مال کے لئے ہیں اور یہ مفہوم احسن ہے۔یا یہ کہ جس خریداری میں فائدہ کا علم ہوتا تو وہ ضرور خریدتا اور کوئی چیز نہ بیچتا جب تک اس میں فائدہ کا علم نہ ہوتا۔غرض یہ کہ تجارت میں کبھی نقصان نہ اٹھاتا یا نہ اٹھانے دیتا۔یا مجھے فقر و تنگ دستی کبھی نہ آنے پاتی۔بعض لوگوں نے یہ مطلب بھی لیا ہے کہ قحط آنے والا ہوتا تو بہت کچھ غلہ جمع کر رکھتا۔سستے زمانے میں خرید لیتا اور گرانی کے زمانے میں بیچتا اور مجھے غربت ومسکنت کبھی نہ چھوتی اور نقصان آنے سے پہلے اس سے بچ جاتا۔پھر آپ نے کہا میں صرف نذیر اور بشیر ہوں عذاب سے ڈرانے والا اور جنت کی بشارت دینے والا۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ ہم نے قرآن کو تمہاری زبان پر آسان بنا دیا ہے تا کہ ارادۂ تقوی رکھنے والوں کو تم بشارت دو اور جھگڑنے والے سرکش لوگوں کو ڈراؤ۔ [3]

هُوَ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ وَّجَعَلَ مِنْهَا زَوْجَهَا لِيَسْكُنَ اِلَيْهَا ۚ فَلَمَّا تَغَشّٰىهَا حَمَلَتْ حَمْلًا خَفِيْفًا فَمَرَّتْ بِهٖ ۚ فَلَمَّآ اَثْقَلَتْ دَّعَوَا اللّٰهَ رَبَّهُمَا لَىِٕنْ اٰتَيْتَنَا صَالِحًا لَّنَكُوْنَنَّ مِنَ الشّٰكِرِيْنَ ﴿۱۸۹﴾ فَلَمَّآ اٰتٰىهُمَا صَالِحًا جَعَلَا لَهٗ شُرَكَاۗءَ فِيْمَآ اٰتٰىهُمَا ۚ فَتَعٰلَى اللّٰهُ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿۱۹۰﴾

وہ اللہ تعالیٰ ایسا ہے جس نے تم کو ایک تن واحد سے پیدا کیا اور اسی سے اس کا جوڑا بنایا تا کہ وہ اس اپنے جوڑے سے انس حاصل کرے پھر جب میاں نے بیوی سے قربت کی تو اس کو حمل رہ گیا ہلکا سا سو وہ اس کو لئے ہوئے چلتی پھرتی رہی پھر

---

[1] [سورة الجن : آیت ٢٦]

[2] **[صحیح** : صحیح بخاری (١٩٨٧) صحیح مسلم (٧٨٣) ابو داؤد (١٣٧٠) مسند احمد (٤٣/٦)]

[3] [سوره مریم: آیت ٩٧]

جب وہ بوجھل ہوگئی تو دونوں میاں بیوی اللہ تعالیٰ سے جو کہ ان کا مالک ہے دعا کرنے لگے کہ اگر آپ نے ہم کو صحیح سالم اولاد دے دی تو ہم خوب شکر گزاری کریں گے ○ سو جب اللہ تعالیٰ نے دونوں کو صحیح سالم اولاد دی تو اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی چیز میں وہ دونوں اللہ کے شریک قرار دینے لگے۔ سو اللہ تعالیٰ پاک ہے ان کے شرک سے ○

**اولاد دینے والا اللہ مگر مشرک کے نزدیک غیر اللہ:** ارشاد ہوتا ہے کہ دنیا جہان کے لوگ آدم علیہ السلام کی نسل سے پیدا کئے گئے ہیں اور آدم علیہ السلام ہی سے ان کی بیوی حوا پیدا کی گئیں۔ انہیں دونوں سے نسل بڑھی جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اے لوگو ہم نے تم کو ایک مرد اور ایک عورت سے پیدا کیا ہے اور اتنا بڑھایا کہ تم لوگ خاندان اور قبیلے بن گئے اب تمہیں ایک دوسرے کے حقوق پہچاننا چاہیے اور اللہ تعالیٰ کی نظروں میں تم میں شریف تر وہی ہوگا جو سب سے زیادہ محتاط عمل کرے۔ [1] ﴿لِيَسْكُنَ اِلَيْهَا﴾ کے معنی ہیں تا کہ ایک دوسرے میں الفت پذیری رہے۔ اسی لئے فرمایا کہ ﴿وَجَعَلَ بَيْنَكُمْ مَوَدَّةً وَّرَحْمَةً﴾ [2] یعنی تم دونوں کے دلوں میں محبت اور رحمت ڈال دی۔ دو روحوں میں جو محبت و رحمت ہوتی ہے وہ روجین کی باہمی الفت و موانست سے بڑھ کر نہیں ہو سکتی۔ اسی لئے تو اللہ تعالیٰ نے یہ بیان فرمایا ہے کہ ساحر اکثر اپنے سحر کے ذریعہ اس بات کی کوشش کرتے ہیں کہ میاں بیوی میں تفرقہ ڈال دیں غرض شوہر جب اپنی بیوی کے ساتھ فطری محبت کی بنا پر موانست و قربت اختیار کرتا ہے تو ابتداء وہ اپنے پیٹ میں ایک ہلکا سا بوجھ محسوس کرنے لگتی ہے۔ یہ آغاز حمل کا زمانہ ہوتا ہے اس وقت تو عورت کو کوئی تکلیف نہیں ہوتی کیونکہ یہ حمل تو ابھی نطفہ یا علقہ اور مضغہ ہے یعنی نطفہ یا گوشت کا چھوٹا سا لوتھڑا۔ ابھی وہ ہلکی پھلکی ہوتی ہے۔

ایوب کہتے ہیں کہ میں نے حسن رحمہ اللہ سے ((مرت بہ)) کے معنی پوچھے تو کہا اگر میں عرب ہوتا اور اہل زبان ہوتا تو جانتا کہ اس کے معنی یہ ہو سکتے ہیں کہ اسی طرح وہ اس حمل کو چندے لئے پھرتی رہتی ہے۔ قتادہ رحمہ اللہ اس کے معنی یہ بتاتے ہیں کہ حمل نمایاں ہو گیا۔ ابن جریر رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ حمل لئے ہوئے آسانی سے اٹھ بیٹھ سکتی ہے۔ [3] ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں مطلب یہ ہے کہ یہ ابتدائی زمانہ وہ ہے جب کہ خود اس کو شک ہے کہ مجھے حمل ہے بھی کہ نہیں۔ [4]

غرض یہ کہ اس کے بعد جو عورت کو بوجھ اچھا خاصا محسوس ہونے لگتا ہے اور یقین حمل ہو جاتا ہے تو یہ ماں باپ دونوں اللہ تعالیٰ سے تمنا کرنے لگتے ہیں کہ اگر اللہ تعالیٰ انہیں صحیح سالم بچہ دے تو اللہ تعالیٰ کا بڑا احسان ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ ماں باپ کو ڈر لگا ہوتا ہے کہ کہیں جانور کی شکل یا اعضاء کٹا غیر سالم بچہ نہ ہو جائے جیسا کہ بعض مرتبہ ہو جایا کرتا ہے۔ حسن بصری رحمہ اللہ یہ مطلب لیتے ہیں کہ اگر اللہ تعالیٰ ہم کو لڑکا دے' کیونکہ مولود میں زیادہ صلاحیت والا مولود لڑکا ہی ہوتا ہے۔ غرض یہ کہ جب اللہ تعالیٰ ان کو صحیح سالم بچہ دیتا ہے تو اس کو بتوں کا حصہ بنا ڈالتے ہیں۔ اللہ کی ذات ایسے شرک سے بے نیاز ہے مفسرین نے یہاں بہت سے آثار و احادیث بیان کی ہیں جن کا ہم ذکر کریں گے ان پر روشنی ڈالیں گے۔ پھر ان شاء اللہ صحیح بات کی طرف رہنمائی کریں گے۔ اللہ تعالیٰ ہی پر بھروسہ ہے۔

---

[1] [سورہ الحجرات: آیت ۱۳]  [2] [سورہ روم: آیت ۲۱]

[3] [تفسیر ابن جریر الطبری (۶/۱۴۱-۱۴۳)]  [4] [ایضاً]

﴿یَعْلَمُوْۤا اَنَّ اللّٰهَ هُوَ یَقْبَلُ التَّوْبَةَ عَنْ عِبَادِهٖ وَیَاْخُذُ الصَّدَقٰتِ﴾ یعنی کیا انہیں اس کا علم نہیں کہ اللہ تعالیٰ بندوں کی نیکیوں کو لیتا ہے اور توبہ قبول فرماتا ہے۔ اس سے مقصد توبہ اور صدقہ پر لوگوں کو ابھارنا ہے کیونکہ یہی دونوں چیزیں گناہوں کو انسان سے چھڑا دیتی ہیں اور معاصی کو ملیامیٹ کر دیتی ہیں۔ اور اللہ تعالیٰ نے خبر دی ہے کہ جو اس کے پاس توبہ پیش کرے وہ بندے کی توبہ قبول کر لیتا ہے اور جو کسب حلال کا ایک ٹکڑا بھی صدقہ کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کو اپنے سیدھے ہاتھ سے لے لیتا ہے پھر وہ صدقہ دینے والے کے لئے اس صدقہ کی پرورش کرتا جاتا ہے اور اس کو چھوٹے سے بڑا بناتا ہے حتیٰ کہ صدقہ کی وہ ایک کھجور کوہِ احد کی مانند ہو جاتی ہے جیسا کہ اسی حدیث میں رسول اللہ ﷺ سے مروی ہے اور جیسا کہ وکیع نے بھی بالاسناد ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ صدقے کو قبول فرماتا ہے اور اس کو اپنے سیدھے ہاتھ میں لیتا ہے اور اس کی نشو و نما کرتا ہے جیسا کہ تم اپنے گھوڑے کے بچے کو پال کر بڑا کرتے ہو یہاں تک کہ صدقہ کا ایک لقمہ بھی احد کا پہاڑ بن جاتا ہے [1] اس کی تصدیق کتاب اللہ عزوجل سے بھی ہوتی ہے کہ "کیا انہیں علم نہیں کہ اللہ اپنے بندوں کی توبہ کو قبول کرتا ہے اور زکوٰۃ و صدقات کو لے لیتا ہے اور قولہ تعالیٰ ﴿یَمْحَقُ اللّٰهُ الرِّبٰوا وَیُرْبِی الصَّدَقٰتِ﴾ [2] یعنی اللہ تعالیٰ سود کے منافع کو برباد کر دیتا ہے اور صدقات کو اضعافاً مضاعفاً بڑھاتا رہتا ہے۔ ثوری رحمہ اللہ نے بالاسناد ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ صدقہ کا مال سائل کے ہاتھ میں پڑنے سے پہلے اللہ کے ہاتھ میں پڑتا ہے۔ پھر عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے یہ آیت پڑھی ﴿اَلَمْ یَعْلَمُوْۤا اَنَّ اللّٰهَ هُوَ یَقْبَلُ التَّوْبَةَ عَنْ عِبَادِهٖ وَیَاْخُذُ الصَّدَقٰتِ﴾ ابن عساکر رحمہ اللہ نے اپنی تاریخ میں بہ ضمن تاریخ عبداللہ بن الشاعر سکسکی (جو دمشقی تھے لیکن اصل وطن حمص تھا اور فقہاء میں سے تھے) بیان کیا ہے کہ معاویہ رضی اللہ عنہ کے زمانے میں لوگوں نے جہاد کیا جن کے سردار عبدالرحمٰن بن خالد بن ولید رحمہ اللہ تھے۔ تو ایک مسلمان نے مال غنیمت میں سے سو دینار رومی غبن کر لئے اور جب لشکر واپس ہو گیا اور لوگ گھروں کو چلے گئے تو اس کو ندامت نے آ گھیرا۔ اس نے یہ دینار اب امیر لشکر کے پاس پہنچائے۔ اس نے ان کے لینے سے انکار کر دیا کہ وہ سب لوگ تو اپنے اپنے گھروں کو چلے گئے جن میں یہ تقسیم کیا جا سکتا تھا۔ اب تو میں اس کو لے نہیں سکتا اب تم قیامت کے روز اس کو اللہ کے سامنے پیش کر دینا۔ اب یہ آدمی صحابہ میں سے ہر ایک سے پوچھتا رہا لیکن سب یہی کہتے رہے۔ پھر وہ دمشق آیا اور معاویہ رضی اللہ عنہ کو قبول کرنے کے لئے کہا لیکن وہ بھی انکار کر گئے۔ وہ وہاں سے اپنی حالت پر روتا ہوا نکلا اور عبداللہ بن الشاعر السکسکی کے پاس سے گزرا۔ اس نے پوچھا کیوں روتا ہے؟ اس نے سارا واقعہ کہہ سنایا کہ کوئی امیر بھی ان کو نہیں لیتا۔ تو عبداللہ نے کہا کہ تم میری سنو گے اس نے کہا ضرور۔ تو اس نے کہا تم معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاس جاؤ اور کہو کہ پانچواں حصہ جو بیت المال کا حق ہے لے لو۔ چنانچہ بیس دینار ان کے حوالے کر دو اور باقی اسی دینار ان لشکریوں

---

[1] [منکر بزیادة وتصدیق ذلك: مسند احمد (۲/ ۴۰۱) ترمذی: کتاب الزکاة: باب ماجآء فی فضل الصدقة (۶۶۲) صحیح ترمذی للألبانی] حافظ زبیر علی زئی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔]

[2] [سورة البقرہ: آیت ۲۷۶]

کی طرف سے خیرات کردو جوان کے حق دار ہو سکتے تھے۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کی توبہ قبول کرتا ہے اور اللہ تعالیٰ ان کے ناموں اور مقامات وغیرہ سے بھی واقف ہے وہ انہیں اس کا ثواب پہنچا دے گا۔ تو اس آدمی نے ایسا ہی کیا۔ تو معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ اگر میں نے اس کو ایسا فتویٰ دیا ہوتا تو مجھے یہ بات اپنی تمام مملکت سے زیادہ محبوب تھی۔ اس نے بہت اچھی تدبیر بتائی ہے۔

وَقُلِ اعْمَلُوْا فَسَيَرَى اللّٰهُ عَمَلَكُمْ وَرَسُوْلُهٗ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ۭ وَسَتُرَدُّوْنَ اِلٰى عٰلِمِ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۱۰۵﴾

کہہ دے کہ تم عمل کئے جاؤ تمہارے عمل اللہ آپ دیکھ لے گا اور اس کا رسول اور ایماندار اور ضرور تم کو ایسے کے پاس جانا ہے جو تمام چھپی اور کھلی چیزوں کا جاننے والا ہے سو وہ تم کو تمہارا سب کیا ہوا بتلا دے گا۔

**اللہ تعالیٰ دلوں کے بھیدوں سے بھی واقف:** مجاہد رحمہ اللہ کا قول ہے کہ یہ مخالفین امر اللہ کے لئے اللہ کی طرف سے وعید ہے کہ ان کے اعمال اللہ تبارک وتعالیٰ کے سامنے پیش کئے جائیں گے۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور مومنین میں بھی ان کے اعمال ظاہر کئے جائیں گے اور قیامت کے روز یہ ہونا ضرور ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ ﴿يَوْمَئِذٍ تُعْرَضُوْنَ لَا تَخْفٰى مِنْكُمْ خَافِيَةٌ﴾ [1] یعنی بروز قیامت تمہارے اعمال پیش ہوں گے اور کوئی ڈھکی چھپی بات بھی پوشیدہ نہ رہ سکے گی۔ اور فرمایا اللہ پاک نے ﴿يَوْمَ تُبْلَى السَّرَآئِرُ﴾ [2] یعنی دلوں کے چھپے ہوئے بھید ظاہر ہو جائیں گے اور فرمایا ﴿وَحُصِّلَ مَا فِي الصُّدُوْرِ﴾ [3] یعنی دلوں میں جو کچھ ہے وہ ظاہر ہو جائے گا اور دنیا کے لوگ اس سے واقف ہو جائیں گے جیسا کہ امام احمد رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ حسن بن موسیٰ نے باسناد مرفوعاً رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ اگر تم میں سے کوئی سخت پتھر کے اندر بھی سما جائے جس میں نہ کوئی سوراخ باقی رہے نہ دروازہ اس کے اندر بھی چھپ کر کوئی عمل کرے تو اللہ تعالیٰ اس کو بھی لوگوں پر ایسا ظاہر کر دے گا گویا یہ ان کے سامنے ہوا ہے۔ [4] اور حدیث میں وارد ہے کہ زندوں کے اعمال ان اموات پر پیش کئے جاتے ہیں جو ان کے عزیز واقارب ہیں یا ان کے قبائل ہیں اور جو اس وقت عالم برزخ میں ہیں۔ جیسا کہ ابوداؤد الطیالسی نے کہا ہے۔

صلت بن دینار نے حدیث بیان کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تمہارے اعمال تمہارے مردہ اقرباء اور

---

[1] [الحاقة: ۱۸] [2] [الطارق: ۹] [3] [العاديات: ۱۰]

[4] [ضعيف: مسند احمد (۲۸/۳) مسند ابويعلى (۱۳۷۸) مستدرك حاكم (۳۱۴/٤) صحيح ابن حبان (٥٦٧٨)] اس کی سند میں ابن لہیعہ بھی ضعیف ہے اور دراج عن ابی الہیثم بھی۔ شیخ شعیب ارناؤوط اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔ [الموسوعة الحديثية (۱۱۲۳۰)] شیخ البانی بھی اسے ضعیف کہتے ہیں [ضعيف الترغيب (۱۷۳۳) السلسلة الضعيفة (۱۸۰۷)] شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس، شیخ عبدالرزاق مہدی، حافظ زبیر علی زئی اور مولانا مبشر احمد ربانی نے بھی اسے ضعیف کہا ہے۔]

عشائر پر ان کی قبروں میں پیش کیے جاتے ہیں' اگر اعمال خیر ہوتے ہیں تو وہ خوش ہو جاتے ہیں اور اگر بد ہوں تو دعا کرتے ہیں کہ اے اللہ! تو انہیں اطاعت کی توفیق عطا فرما۔ [1] امام احمد رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ عبدالرزاق نے ہمیں خبر دی کہ سفیان نے ایک شخص کو کہتے سنا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے کہ تمہارے اعمال تمہارے مردہ اقارب وعشائر پر پیش کیے جاتے ہیں اگر وہ اچھے عمل ہوں تو وہ مردے خوش ہو جاتے ہیں اور اچھے نہ ہوں تو کہتے ہیں کہ اے اللہ! تو انہیں موت نہ دے جب تک تو انہیں بھی ایسی ہدایت نہ دے جیسی تو نے ہمیں دی تھی۔ [2]

امام بخاری رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ جب کسی مسلمان کا عمل نیک تمہیں پسند خاطر ہو تو کہو کئے جاؤ اللہ تمہارے عمل کو دیکھ رہا ہے اور اس کا رسول اور مومنین بھی اس سے واقف ہو رہے ہیں [3] اسی قسم کی ایک اور حدیث میں وارد ہے کہ امام احمد رحمہ اللہ نے کہا کہ بالا سناد انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کسی کے اچھے عمل کو دیکھ کر خوش نہ ہو جاؤ انتظار کرو کہ اس کا خاتمہ بھی اس عمل نیک پر ہوتا ہے یا نہیں۔ اس لئے کہ عامل ایک زمانہ طویل تک نیک عمل کرتا رہتا ہے اور وہ اس نیک عمل پر مر جائے تو جنت میں داخل ہو جائے لیکن ناگہاں اس کے حالات بدل جاتے ہیں اور وہ برے اعمال کرنے لگتا ہے۔ اور ایک بندہ ایسا ہوتا ہے کہ ایک زمانے تک برے اعمال کرتا رہتا ہے کہ اگر اسی پر مر جائے تو دوزخ میں چلا جائے لیکن یکا یک اس کی کایا پلٹ ہو جاتی ہے اور وہ نیک عمل کرنے لگتا ہے۔ اللہ جب اپنے کسی بندے کے ساتھ خیر کا ارادہ فرمائے تو موت سے پہلے اس کو نیکی کی توفیق دے دیتا ہے اور وہ نیکی پر مرتا ہے۔ لوگوں نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! یہ کیسے ہوتا ہے؟ تو فرمایا کہ قبض روح کے وقت وہ عمل صالح کے ساتھ ہوتا ہے۔ [4]

وَاٰخَرُوْنَ مُرْجَوْنَ لِاَمْرِ اللّٰهِ اِمَّا يُعَذِّبُهُمْ وَاِمَّا يَتُوْبُ عَلَيْهِمْ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ﴿١٠٦﴾

اور کچھ اور لوگ ہیں جن کا معاملہ اللہ کا حکم آنے تک ملتوی ہے کہ ان کو سزا دے گا یا ان کی توبہ قبول کر لے گا' اور اللہ تعالیٰ خوب جاننے والا ہے۔ بڑا حکمت والا ہے ○

**جنگ تبوک میں شامل نہ ہونے والوں کا ذکر:** ابن عباس رضی اللہ عنہما اور مجاہد اور عکرمہ اور ضحاک رحمہم اللہ وغیرہ نے کہا کہ یہ تین شخص تھے کہ جن کی توبہ کی قبولیت پیچھے پڑ گئی تھی اور وہ مرارہ بن ربیع اور کعب بن مالک اور ہلال بن امیہ رضی اللہ عنہم

---

[1] [ضعیف : مسند طیالسی (۱۷۹٤)] اس کی سند میں صلت بن دینار راوی ضعیف ہے۔]

[2] [ضعیف : مسند احمد (۳/۱٦٥)] شیخ شعیب ارناؤط اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔[الموسوعة الحديثية (۱۲٦۸۳)]

[3] [صحيح بخاری ، تعليقا : كتاب التوحيد : باب يايها الرسول بلغ ما انزل اليك (۳٥۳۰)]

[4] [صحیح : مسند احمد (۳/۱۲۰)] شیخ شعیب ارناؤط فرماتے ہیں کہ اس کی سند شیخین کی شرط پر صحیح ہے۔ [الموسوعة الحديثية (۱۲۲۱٤)]

تھے اور غزوہ تبوک میں یہ بھی ان لوگوں کے ساتھ پیچھے رہ گئے تھے جنہوں نے جنگ میں شرکت نہیں کی تھی بہ سبب سستی اور آرام طلبی کے اور اس سبب سے کہ ان کے باغات میں پھل پکنے کا موسم تھا کاشت تیار کھڑی تھی۔ سایہ دار اور بہار کی لطف انگیزی کا زمانہ تھا۔ یہ کوتاہی اور منافقت کی بنا پر نہیں تھی چنانچہ ان میں چند لوگ ایسے تھے جنہوں نے اپنے آپ کو ستونوں سے باندھ رکھا تھا جیسے کہ ابولبابہ رضی اللہ عنہ اور ان کے ساتھی۔ دوسرے چند لوگوں نے ایسا نہ کیا اور یہ مذکورہ بالا تین اشخاص تھے۔ ابولبابہ اور ان کے ساتھیوں کی توبہ تو ان لوگوں سے پہلے ہی قبول ہو چکی تھی۔ اور زیرِ ذکر لوگوں کی توبہ کی قبولیت التوا میں پڑ گئی تھی حتی کہ یہ آیت نازل ہوئی اور وہ ہے ﴿لَقَدْ تَّابَ اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ وَالْمُهٰجِرِيْنَ وَالْاَنْصَارِ﴾ [1] اور ﴿وَعَلَى الثَّلٰثَةِ الَّذِيْنَ خُلِّفُوْا حَتّٰٓى اِذَا ضَاقَتْ عَلَيْهِمُ الْاَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ﴾ یعنی اللہ نے نبی اور مہاجرین اور انصار کی توبہ قبول کر لی (آخر آیت تک) اور ان تینوں شخصوں کی توبہ بھی قبول کر لی جو جنگ سے پیچھے رہ گئے تھے حتیٰ کہ اتنی وسیع دنیا بھی ان پر تنگ تر ہو گئی تھی اور کہیں انہیں پناہ نہ مل سکتی تھی جیسا کہ حدیثِ کعب بن مالک میں اس کا بیان آنے والا ہے اور قولہ تعالیٰ ﴿اِمَّا يُعَذِّبُهُمْ وَاِمَّا يَتُوْبُ عَلَيْهِمْ﴾ [2] یعنی وہ تحتِ عفورِ ربانی ہیں اگر وہ چاہے تو ان سے ایسا برتاؤ کرے اور اگر چاہے تو ویسا۔ لیکن اللہ کی رحمت تو اس کے غضب پر سبقت رکھتی ہے اور اللہ تو مستحق عقوبت کو جانتا ہے کہ کون عفو کا مستحق ہے اور وہ اپنے افعال واقوال میں حکیم ہے اس کے سوا کوئی اللہ اور کوئی رب نہیں۔

وَالَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا مَسْجِدًا ضِرَارًا وَّكُفْرًا وَّتَفْرِيْقًاۢ بَيْنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَاِرْصَادًا لِّمَنْ حَارَبَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ مِنْ قَبْلُ ۭ وَلَيَحْلِفُنَّ اِنْ اَرَدْنَآ اِلَّا الْحُسْنٰى ۭ وَاللّٰهُ يَشْهَدُ اِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ﴿۱۰۷﴾ لَا تَقُمْ فِيْهِ اَبَدًا ۭ لَمَسْجِدٌ اُسِّسَ عَلَي التَّقْوٰى مِنْ اَوَّلِ يَوْمٍ اَحَقُّ اَنْ تَقُوْمَ فِيْهِ ۭ فِيْهِ رِجَالٌ يُّحِبُّوْنَ اَنْ يَّتَطَهَّرُوْا ۭ وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُطَّهِّرِيْنَ ﴿۱۰۸﴾

اور بعض ایسے ہیں جنہوں نے ان اغراض کے لئے مسجد بنائی ہے کہ ضرر پہنچائیں اور کفر کی باتیں کریں اور ایمانداروں میں تفریق ڈالیں اور اس شخص کے قیام کا سامان کریں جو اس سے قبل اللہ اور رسول کا مخالف ہے اور قسمیں کھا جائیں گے کہ بجز بھلائی کے اور ہماری کچھ نیت نہیں اور اللہ گواہ ہے کہ وہ بالکل جھوٹے ہیں ○ آپ اس میں کبھی کھڑے نہ ہوں البتہ جس مسجد کی بنیاد اول دن سے تقویٰ پر رکھی گئی ہے وہ اس لائق ہے کہ آپ اس میں کھڑے ہوں۔ اس میں ایسے آدمی ہیں کہ وہ خوب پاک ہونے کو پسند کرتے ہیں۔ اور اللہ تعالیٰ خوب پاک ہونے والوں کو پسند کرتا ہے ○

**منافقین کی تعمیر کردہ مسجد ضرار:** ان آیات کریمہ کا سبب نزول یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے مدینہ تشریف لانے سے پہلے مدینہ میں قبیلہ خزرج کا ایک آدمی رہتا تھا جس کا نام تھا ابو عامر راہب۔ یہ ایام جاہلیت میں نصرانی ہو گیا

[1] [سورۃ التوبۃ: آیت ۱۱۷]
[2] [سورۃ التوبۃ: آیت ۱۱۸]

اتھا اور اہل کتاب کا علم حاصل کر چکا تھا۔ یہ ایام جاہلیت میں ایک عبادت گزار شخص تھا اپنے قبیلے میں اس کو بڑی بزرگی حاصل تھی۔ جب نبی ﷺ ہجرت فرما کر مدینے تشریف لائے اور مسلمانوں کا آپ کے پاس اجتماع ہونے لگا اور اسلام کا بول بالا ہو گیا اور بدر کی لڑائی میں بھی اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو غالب رکھا تو ابو عامر پر یہ بات بہت شاق گزری اور کھلم کھلا عداوت ظاہر کرنے لگا اور مدینہ سے بھاگ کر کفار اور مشرکین مکہ سے جا ملا اور انہیں رسول اللہ ﷺ سے جنگ کرنے پر مائل کرتا تھا اب عرب کے سارے قبیلے اکٹھے ہو گئے اور جنگ احد کے لئے پیش قدمی کی نتیجہ میں مسلمانوں کو جو ضرر پہنچا اللہ عزوجل نے اس جنگ میں مسلمانوں کا امتحان لیا دنیا نہ سہی لیکن عاقبت تو متقین ہی کے لئے ہے۔ اس فاسق نے دونوں طرف کی صفوں کے درمیان کئی گڑھے کھود رکھے تھے ان میں سے ایک میں رسول اللہ ﷺ گر پڑے آپ کو مضرت پہنچی۔ آپ کا چہرہ زخمی ہو گیا نیچے کی طرف سے سامنے کے چار دانت آپ کے ٹوٹ گئے۔ سر بھی نبی ﷺ کا زخمی ہو گیا۔ ابو عامر نے شروع جنگ میں اپنی قوم انصار کی طرف بڑھ کر انہیں مخاطب کیا اور انہیں اپنی مدد اور اپنی موافقت کی دعوت دی۔ جب انصار نے ابو عامر کی یہ حرکت دیکھی تو کہنے لگے کہ اے فاسق اے عدو اللہ! اللہ تجھے برباد کرے اور اس کو گالیاں دیں اس کی عزت ریزی کی۔ اب وہ یہ کہتا ہوا واپس ہو گیا کہ میرے بعد میری قوم تو اور بگڑ گئی۔

نبی ﷺ نے اس کے فرار ہونے سے پہلے اس کو دعوتِ اسلام دی تھی اور قرآن کی وحی اسے سنائی تھی، لیکن اسلام لانے سے اس نے انکار کیا اور سرکشی اختیار کی۔ تو رسول اللہ ﷺ نے اسے بددعا دی کہ کم بخت جلاوطنی اور پردیسی موت مرے۔ چنانچہ یہ بددعا اس پر کارگر ہوئی اور یہ بات اس طرح وقوع پذیر ہوئی کہ لوگ جب جنگ احد سے فارغ ہوئے تو اس نے دیکھا کہ نبی ﷺ کا تو بول بالا ہو رہا ہے۔ اسلام بڑھتا چلا جا رہا ہے تو وہ ملکِ روم ہرقل کے پاس گیا اس سے نبی ﷺ کے برخلاف مدد مانگی۔ اس نے وعدہ کیا۔ اس نے اپنی امیدیں کامیاب ہوتی دیکھیں تو ہرقل کے پاس ٹھہر گیا اور اپنی قوم انصار میں سے ان لوگوں کو مکہ بھیجا جو اہل نفاق تھے کہ لشکر لے کر آ رہا ہوں رسول اللہ (ﷺ) سے خوب جنگ ہوگی، ان پر غالب آ جاؤں گا اور انہیں اپنی اسلام سے پہلے کی سابقہ حالت پر آنا پڑے گا اور ان اہل نفاق کو حکم بھیجا کہ اس کے لئے پناہ کی جگہ بنائے رکھو اور میرے احکام اور مراسلے جو لے کر آیا کریں ان کے لئے قیامگاہ اور مأمن بنائے رکھو تاکہ اس کے بعد جب وہ خود آئے تو اس کے لئے کمین گاہ کا کام دے۔ چنانچہ ان منافقین نے مسجد قباء کے قریب ہی ایک اور مسجد بنا ڈالی، اس کی تعمیر کر دی اس کو پختہ کر دیا اور رسول اللہ ﷺ کے تبوک سے نکلنے سے پہلے اس کام سے فارغ بھی ہو لئے اور رسول اللہ ﷺ کے پاس یہ درخواست لے کر آئے کہ آپ ہمارے پاس آئیے ہماری مسجد میں نماز پڑھئے تاکہ اس بات کی سند ہو سکے کہ یہ مسجد اپنی جگہ قابل استقرار اور قابل اثبات ہے۔ اور آپ کے سامنے یہ بیان کیا کہ ضعیفوں اور کمزوروں کی خاطر یہ مسجد بنائی گئی ہے اور سردی کی راتوں میں جو بیمار لوگ دور مسجد میں نہیں جا سکتے ان کے لئے آسانی کی غرض ہے۔ لیکن اللہ تعالیٰ تو اپنے نبی ﷺ کو اس مسجد میں نماز پڑھنے سے بچانا چاہتا تھا۔ چنانچہ آپ نے فرمایا کہ ہمیں اس

وقت سفر درپیش ہے جب ہم واپس ہوں گے اور اللہ نے چاہا تو دیکھا جائے گا اور جب نبی ﷺ جنگ تبوک سے فارغ ہو کر مدینہ کی طرف واپس ہوئے اور مدینہ تک مسافت جب ایک دن یا اس سے کچھ کم رہ گئی تو جبرائیل علیہ السلام مسجد ضرار کی خبر لئے ہوئے آ پہنچے اور منافقین کے اس راز کو ظاہر کر دیا کہ مسجد قبا کے قریب ایک اور مسجد بنانے سے مسلمانوں کی جماعت میں تفریق پیدا کرنے کا مقصد ان کافروں اور منافقوں نے پیش کر رکھا ہے۔ وہ مسجد قبا ہے جس کی بنیاد اوّل روز سے تقویٰ پر اٹھائی گئی ہے۔ اس علم کے بعد نبی ﷺ نے اپنے مدینے پہنچنے سے پہلے ہی چند لوگوں کو اس مسجد ضرار کی طرف بھیج دیا کہ اس کو منہدم کر دیا جائے جیسا کہ علی بن ابی طلحہ نے اس آیت کی تفسیر میں ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کرتے ہوئے کہا کہ وہ انصار کے لوگ تھے جنہوں نے ایک مسجد بنائی تھی اور ابو عامر نے ان سے کہا کہ تم ایک مسجد بناؤ اور جس قدر بھی تم سے ممکن ہو اس میں ہتھیارِ جنگ چھپائے رکھو اور اس کو اپنی پناہ اور کمیں گاہ بنائے رہو کیونکہ میں قیصر ملک روم کی طرف جا رہا ہوں، روم سے لشکر لے کر آؤں گا اور محمد ﷺ اور ان کے اصحاب کو مدینہ سے نکال دونگا۔ چنانچہ یہ منافقین جب مسجد ضرار بنا کر فارغ ہو گئے تو نبی ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور درخواست کی کہ ہم یہ دلی خواہش رکھتے ہیں کہ ایک بار آپ اس مسجد میں آ کر نماز پڑھ لیں اور اس میں ہمارے لئے برکت کی دعا کریں، تو اللہ عزوجل نے یہ وحی نازل فرما دی ﴿لَا تَقُمْ فِيْهِ اَبَدًا (الى قوله) الظّٰلِمِيْنَ﴾ تک۔ یعنی ہرگز اس میں نماز نہ پڑھنا یقیناً وہ مسجد جس کی بنیاد اول یوم سے تقویٰ پر رکھی گئی ہے زیادہ حقدار ہے اس بات کی کہ تم اسی میں نماز پڑھو اس میں ایسے پاکیزہ لوگ رہتے ہیں کہ پاک دل ہیں اور اللہ تعالیٰ ایسے ہی پاکیزہ دلوں کو پسند کرتا ہے۔ [1] سعید بن جبیر رحمہ اللہ نے بھی بالا سناد یہی روایت کی ہے اور محمد بن اسحاق نے بھی بالاسناد یہ روایت کی ہے کہ نبی ﷺ غزوہ تبوک سے واپس ہوئے اور مقام ذی اوان میں فروکش ہوئے۔ مدینہ یہاں سے چند گھنٹوں کی مسافت پر ہے۔ اب مسجد ضرار والے آپ کے پاس آئے اور آپ تبوک جانے کی تیاری میں مصروف تھے۔ اور کہا یارسول اللہ ﷺ! ہم نے بیماروں، حاجتمندوں اور بارش سردی کی راتوں میں آنے والی جماعت مسلمین کی خاطر ایک مسجد بنائی ہے ہم چاہتے ہیں کہ آپ اس میں تشریف لائیں اور ہمیں اس میں نماز پڑھائیں۔ آپ نے فرمایا کہ اس وقت تو سفر درپیش ہے اور میں بہت مصروف ہوں، یا، رسول اللہ ﷺ نے یوں فرمایا کہ اگر ہم واپس آئے تو ان شاء اللہ تعالیٰ ہم تمہارے پاس آئیں گے اور تمہیں نماز پڑھائیں گے۔ چنانچہ جب آپ ذی اوان میں اترے تو اس مسجد ضرار کی خبر اللہ کی طرف سے آپ کو مل گئی۔ آپ نے بنی سالم کے بھائی مالک بن دخشم کو بلایا اور معن بن عدی یا اس کے بھائی عامر بن عدی، غرض ان دونوں کو بلایا اور فرمایا کہ تم دونوں ان ظالموں کی مسجد کی طرف جاؤ اور اس کو منہدم کر دو اور جلا ڈالو۔ یہ دونوں فوراً گئے اور بنی سالم بن عوف کے پاس آئے۔ یہ مالک بن الدخشم کے قبیلہ کے لوگ تھے۔ اب مالک نے معن سے کہا ٹھہرو! میں اپنے لوگوں میں سے کسی کے پاس سے آگ لے آتا ہوں۔ اب وہ مالک اپنے لوگوں میں آئے۔ درخت کی ایک بڑی سی لکڑی لی اس کو

---

[1] [مرسل : تفسير ابن جرير الطبرى (١٧٢٠١)]

سلگایا اور فوراً نکل کھڑے ہوئے۔ یہ دونوں مسجد پہنچے۔ مسجد میں یہ کفار موجود تھے' ان دونوں نے مسجد کو جلا دیا اور اس کو گرا دیا۔ لوگ وہاں سے بھاگ کھڑے ہوئے اور قرآن کی یہ آیت ان منافقین کے بارے میں نازل ہوئی۔ ﴿وَالَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا مَسْجِدًا ضِرَارًا وَّ كُفْرًا﴾ یہ لوگ جنھوں نے یہ مسجد ضرار بنائی بارہ افراد تھے خذام بن خالد' اسی کے گھر سے مسجد شقاق کی راہ نکلتی ہے' اور ثعلبہ بن حاطب بنی امیہ کے خادم' اور معتب بن قشیر اور ابو حبیبہ بن الازعر' اور عباد بن حنیف' اور حارثہ بن عامر' اور اس کے دونوں بیٹے مجمع اور زید اور نبتل الحارث' اور مخرج اور بجاد بن عثمان' اور ودیعہ بن ثابت' اور ابولبابہ کے قبیلہ کے خادم' [1] وہ لوگ جنہوں نے اس کو بنایا وہ قسمیں کھا کر کہہ رہے تھے کہ ہم نے تو نیک ارادے سے اس کی بناء ڈالی ہے۔ ہمارے پیش نظر تو صرف لوگوں کی خیر خواہی تھی۔ لیکن اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ ﴿وَاللّٰهُ يَشْهَدُ اِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ﴾ اللہ شہادت دیتا ہے کہ یہ لوگ جھوٹ بولتے ہیں یعنی جو انہوں نے قصد کیا اور نیت رکھی ہے' اس میں جھوٹے ہیں۔ محض اس مقصد سے مسجد بنائی ہے کہ مسجد قبا کو ضرر پہنچائیں اور کفر کی اشاعت کریں مسلمانوں میں تفریق ڈال دیں' اللہ سے اور اس کے رسول سے لڑنے کی خاطر کمین گاہ بنائے رکھیں' جہاں ان کے مشورے اور کونسل ہوا کرے' وہ شخص ہے ابو عامر وہ فاسق جس کو راہب سمجھا جاتا ہے' اللہ اس پر لعنت کرے۔ ﴿وَقَوْلُهُ لَا تَقُمْ فِيْهِ اَبَدًا﴾ نبی ﷺ کو اس میں نماز پڑھنے سے ممانعت فرما دی۔ نماز نہ پڑھنے میں ان کی تابع ان کی امت بھی ہے چنانچہ مسلمانوں کو بھی تاکید ہے کہ کبھی اس میں نماز نہ پڑھیں۔ پھر یہ مسجد قبا میں نماز پڑھنے پر ابھارا مسجد قبا کی بنیاد شروع ہی سے تقویٰ پر ڈالی گئی ہے۔ تقویٰ اطاعت اللہ اور اطاعت رسول اللہ ﷺ کو کہتے ہیں یہاں مسلمان مل بیٹھتے ہیں دینی مشورے کرتے ہیں اور یہ اسلام اور اہل اسلام کی پناہ کی جگہ ہے اور اسی کے لئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے ﴿لَمَسْجِدٌ اُسِّسَ عَلَى التَّقْوٰى مِنْ اَوَّلِ يَوْمٍ اَحَقُّ اَنْ تَقُوْمَ فِيْهِ﴾ اور سیاق عبارت مسجد قبا سے متعلق ہے۔ اس لئے حدیث صحیح میں ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا کہ مسجد قبا میں نماز پڑھنا ایک عمرہ کے ثواب کے برابر ہے۔ [2] صحیح حدیث میں ہے کہ نبی ﷺ مسجد قبا کی طرف سوار ہو کر بھی آتے تھے اور پیادہ بھی۔ [3] رسول اللہ ﷺ نے جب اسے بنایا تو آپ کی سب سے پہلے تشریف آوری بنی عمرو بن عوف کے پاس تھی اور جہت قبلہ جبرائیل علیہ السلام نے معین کی تھی۔ فاللہ اعلم۔

ابوداؤد نے بالاسناد ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا کہ جب یہ آیت اہل قبا کے بارے میں نازل ہوئی۔ ﴿فِيْهِ رِجَالٌ يُّحِبُّوْنَ اَنْ يَّتَطَهَّرُوْا﴾ آپ نے فرمایا وہ پانی سے طہارت

---

[1] [تفسیر ابن جریر الطبری (۱۷۲۰۰)]

[2] [صحیح : ترمذی : کتاب الصلاۃ : باب ماجآء فی الصلاۃ فی مسجد قباء (۳۲٤) ابن ماجه : کتاب اقامة الصلاۃ : باب ماجآء فی الصلاۃ فی مسجد قبا (۱٤۱۱) طبرانی کبیر (۵۷۰) مستدرك حاکم (٤۸۷/۱)] امام ترمذیؒ نے اسے حسن کہا ہے۔ جبکہ شیخ البانیؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔ [صحیح ترمذی]

[3] [صحیح : صحیح بخاری : کتاب فضل الصلاۃ فی مسجد مکه والمدینة : باب مسجد قباء (۱۱۹۱) صحیح مسلم : کتاب الحج : باب فضل مسجد قباء (۱۳۹۹)]

کرتے تھے۔ ① چنانچہ ان کی تعریف میں یہ آیت اتری ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ جب متذکرہ بالا آیت اتری تو آپ عویم بن ساعدہ رضی اللہ عنہ کے پاس پہنچے اور پوچھا کہ تمہاری وہ کون سی طہارت ہے؟ کہ اللہ نے تمہارے لئے جس کی تعریف کی ہے تو عرض کی یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہم میں سے جب کوئی مرد یا عورت حاجت سے فارغ ہوتے ہیں تو پانی سے اپنے اندام نہانی کو اچھی طرح دھو لیتے ہیں تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہاں یہی بات ہے۔ ② امام احمد رحمہ اللہ نے بیان کیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم مسجد قبا میں تشریف لائے اور کہا کہ نماز کے لئے تمہاری طہارت کی اللہ پاک نے بڑے اچھے الفاظ میں تعریف کی ہے' سو وہ تمہاری کون سی طہارت ہے؟ تو انہوں نے کہا کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہم کو تو اس کے سوا کوئی علم نہیں کہ یہود ہمارے پڑوسی ہیں اور وہ حاجت سے فارغ ہونے کے بعد پانی سے دھوتے ہیں چنانچہ ہم نے بھی یہی طریقہ اختیار کر رکھا ہے۔ ③

ابن خزیمہ نے اپنی کتاب حدیث میں لکھا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عویم بن ساعدہ رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ تمہاری کس طہارت کی تعریف اللہ پاک نے کی ہے؟ تو کہا کہ ہم طہارت کرنے میں پانی استعمال کرتے ہیں۔ ابن جریر نے کہا کہ آیت ﴿فِيْهِ رِجَالٌ يُّحِبُّوْنَ اَنْ يَّتَطَهَّرُوْا وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُتَطَهِّرِيْنَ﴾ جو اتری ہے وہ حاجت کے بعد پانی سے دھونے والوں کی شان میں ہے۔

امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ (بالاسناد) روایت کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم مسجد قبا میں آئے اور کہا کہ اللہ تعالیٰ نے تمہاری طہارت کی بہت اچھی تعریف کی ہے' وہ کیا ہے؟ تو کہا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہم نے تو آیت میں پانی سے طہارت کے احکام پائے ہیں ④ (اس میں ایک راوی عبداللہ بن سلام تھے جو اہل توریت تھے) حدیث صحیح میں وارد ہے کہ مدینے کے اندر جو مسجد نبوی ہے یہی وہ مسجد ہے جس کے لئے کہا گیا کہ تقویٰ پر اس کی بنیاد اٹھی ہوئی ہے۔ اور یہ صحیح بات ہے اس آیت اور اس آیت میں کوئی منافات نہیں کیونکہ جب قبا کی تاسیس اول یوم سے بر بنائے تقویٰ ہے تو بدرجہ اولیٰ مسجد نبوی کو یہ خصوصیت حاصل ہونی چاہئے اسی لئے امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ نے اپنی

---

① [صحیح : ابوداؤد : كتاب الطهارة : باب في الاستنجاء بالماء (٤٤) ابن ماجه : كتاب الطهارة : باب الاستنجاء بالماء (٣٥٧) ترمذی : كتاب التفسير : باب ومن سورة التوبة (٣١٠٠)] شیخ البانیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ [صحیح ابو داود] حافظ زبیر علی زئی اس کی سند کو حسن کہتے ہیں۔]

② [ضعیف : طبرانی کبیر (١٠٦٥) مجمع الزوائد (٢١٢/١)] شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس فرماتے ہیں کہ اس کی سند میں محمد بن حمید راوی ضعیف ہے اور ابن اسحاق مدلس ہے اور اس نے عن سے روایت بیان کی ہے۔ حافظ زبیر علی زئی نے بھی اس کی سند کو ضعیف کہا ہے۔]

③ [حسن لغیرہ : مسند احمد (٤٢٢/٣) طبرانی کبیر (٣٤٨) مستدرك حاكم (١٥٥/١) مجمع الزوائد (٢١٢/١) تفسير ابن جرير الطبری (٣٠/١١) صحيح ابن خزيمه (٨٣)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ یہ روایت (شواہد کی بنا پر) حسن ہے البتہ یہ سند ضعیف ہے۔ [الموسوعة الحديثية (١٥٤٨٥)]

④ [ضعیف : مسند احمد (٦/٦) تفسير ابن جرير الطبری (١٧٢٤٢) مجمع الزوائد (٢١٣/١)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ اس کی سند شہر بن حوشب کی وجہ سے ضعیف ہے۔ [الموسوعة الحديثية (٢٣٨٣٣)]

مسند میں بیان کیا ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا کہ جو مسجد تقویٰ کا اساس رکھتی ہے وہ میری یہ مسجد ہے۔ (۱)

امام احمد رحمہ اللہ نے پھر (بالاسناد) روایت کی ہے کہ نبی ﷺ کے زمانہ میں دو آدمیوں نے اس بارے میں اختلاف کیا کہ اس خصوصیت والی مسجد کونسی ہے؟ تو ایک نے کہا کہ وہ مسجد نبوی ہے اور دوسرے نے کہا کہ وہ مسجد قبا ہے۔ یہ دونوں نبی ﷺ کے پاس آئے اور آپ سے تحقیق کی تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ اس سے یہی میری مسجد مراد ہے۔ (۲) امام احمد رحمہ اللہ نے پھر (بالاسناد) روایت کی کہ دو آدمی اس خصوصیت والی مسجد کے بارے میں مختلف الرائے تھے ایک مسجد قبا کو اور دوسرا مسجد نبوی کو بتا رہا تھا تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ مسجد تقویٰ یہ میری مسجد ہے۔ (۳)

پھر اس کے بعد کئی حدیثیں اسی مضمون کی وارد ہیں' چنانچہ حمید الخراط المدنی نے ابوسلمہ سے پوچھا کہ تم نے اپنے باپ سے مسجد تقویٰ کے بارے میں کیا سنا ہے؟ تو کہا کہ میں آنحضرت ﷺ کے پاس آیا اور پوچھا یا نبی اللہ! مسجد تقویٰ کونسی ہے؟ تو آپ نے مٹھی بھر کنکریاں زمین سے اٹھائیں اور انہیں مار کر کہا کہ وہ یہی مسجد ہے۔ اس وقت آپ مسجد کے صحن میں اپنی بیوی کے ایک کمرے میں تشریف فرما تھے۔ (۴) پھر وہ کہتے ہیں کہ اس کو مسلم نے بالاسناد حمید الخراط سے روایت کیا ہے کہ خلف اور سلف کی ایک جماعت اسی بات کی قائل ہے کہ وہ مسجد نبوی ہے اور عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ اور عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے بھی یہی روایت ہے کہ ﴿لَمَسْجِدٌ أُسِّسَ﴾ والی آیت پاک اس بات کی دلیل ہے کہ مساجد قدیمہ میں جن کی اول بنیاد عبادت خداوندی پر اٹھائی گئی ہے نماز پڑھنا مستحب ہے۔ اور اس استحباب کی بھی دلیل ہے کہ جماعت صالحین اور عباد عاملین کے ساتھ نماز پڑھی جائے اور وضو باقاعدہ طور پر مکمل کیا جائے اور نماز میں میلے یا گندے کپڑوں سے بالکل پاک رہا جائے۔ امام احمد رحمہ اللہ نے (بالاسناد) روایت کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے صبح کی نماز پڑھائی اور اس میں سورۂ روم پڑھی' پڑھنے میں آپ کو کچھ شک سا ہو گیا' آپ جب واپس ہوئے تو فرمایا قرآن پڑھنے میں کچھ گڑبڑ ہو جاتی ہے دیکھو تم میں بعض لوگ ایسے ہیں جو ہمارے ساتھ نماز پڑھتے ہیں لیکن وضو اچھی طرح نہیں کرتے پس جو ہمارے ساتھ نماز پڑھنا چاہے اس کو چاہیے کہ وضو کامل کیا کرے' وضو میں کوئی خرابی نہ کرنے پائے۔ (۵)

---

(۱) [صحیح : مسند احمد (۵/۱۱٦) مجمع الزوائد (۴/۱۰)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ یہ روایت صحیح ہے البتہ یہ سند عبداللہ بن عامر کی وجہ سے ضعیف ہے۔ [الموسوعة الحديثية (۲۱۱۰۷)]

(۲) [صحیح : مسند احمد (۵/۳۳۱) صحيح ابن حبان (۱٦۰۴) تفسير ابن جرير الطبرى (۱۷۲۱۸) طبرانی کبیر (٦۰۲۵) ابن ابی شيبة (۲/۳۷۲)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ یہ حدیث صحیح ہے اور یہ سند بھی جید ہے۔ [الموسوعة الحديثية (۲۲۸۰۵)]

(۳) [صحیح : صحیح مسلم : كتاب الحج : باب بيان ان المسجد الذى اسس على التقوى (۱۳۹۸) مسند احمد (۳/۸۹) ترمذی : كتاب تفسير القرآن (۳۰۹۹)]

(۴) [صحیح : صحیح مسلم (۱۳۹۸) ابن ابی شيبة (۲/۳۷۲،۳۷۳)]

(۵) [حسن : مسند احمد (۳/۴۷۲) نسائی : كتاب الافتتاح : باب القراءة فى الصبح بالروم (۹۴۸)] شیخ البانی" اور شیخ شعیب ارناؤوط اسے حسن کہتے ہیں۔ [صحيح الترغيب (۲۲۲) الموسوعة الحديثية (۱۵۸۷۴)]

ذوالکلاع سے مروی ہے انہوں نے نبی ﷺ کے ساتھ نماز پڑھی تو آپ نے یہ ہدایت فرمائی تھی' یہ چیز اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ حسن طہارت قیام فی العبادت میں آسانی پیدا کرتا ہے اور عبادت کی تتمیم و تکمیل میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔ ابوالعالیہ نے قول پاک ﴿وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُتَطَهِّرِيْنَ﴾ کے بارے میں کہا کہ پانی سے طہارت کرنا تو بیشک بہت اچھی بات ہے لیکن جن کی طہارت کی اللہ تعالیٰ تعریف فرما رہا ہے وہ گناہوں سے اپنے آپ کو پاک رکھنے والے لوگ ہیں۔ اعمش رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ اس طہارت سے مراد گناہوں سے توبہ اور شرک سے پاکیزگی ہے۔ حدیث میں وارد ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے اہل قباء سے کہا کہ اللہ نے جو تمہاری طہارت کی تعریف کی ہے وہ کیسی طہارت ہے؟ تو انہوں نے کہا کہ ہم پانی سے استنجاء کرتے ہیں۔ حافظ ابوبکر بزار رحمہ اللہ نے بالاسناد ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی ہے کہ یہ آیت اہل قبا کے بارے میں اتری ہے۔ اور جب آپ نے ان سے سوال کیا تھا تو کہا تھا کہ ہم پہلے ڈھیلے لیتے تھے پھر پانی سے دھوتے تھے۔ [1] اس کو بزار نے روایت کیا ہے' اس کو صرف محمد بن عبدالعزیز نے اور ان سے ان کے بیٹے نے روایت کیا ہے۔ میں نے یہاں یہ تصریح اس لئے کردی ہے کہ یہ چیز اگرچہ فقہاء میں مشہور ہے لیکن اکثر محدثین متاخرین اس کو معروف تسلیم نہیں کرتے' واللہ اعلم۔

اَفَمَنْ اَسَّسَ بُنْيَانَهٗ عَلٰى تَقْوٰى مِنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانٍ خَيْرٌ اَمْ مَّنْ اَسَّسَ بُنْيَانَهٗ عَلٰى شَفَا جُرُفٍ هَارٍ فَانْهَارَ بِهٖ فِيْ نَارِ جَهَنَّمَ ؕ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۱۰۹﴾ لَا يَزَالُ بُنْيَانُهُمُ الَّذِيْ بَنَوْا رِيْبَةً فِيْ قُلُوْبِهِمْ اِلَّا اَنْ تَقَطَّعَ قُلُوْبُهُمْ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ﴿۱۱۰﴾

پھر آیا ایسا شخص بہتر ہے جس نے اپنی عمارت کی بنیاد اللہ سے ڈرنے پر اور اللہ کی خوشنودی پر رکھی ہو یا وہ شخص کہ جس نے اپنی عمارت کی بنیاد کسی گھاٹی کے کنارے پر جو کہ گرنے ہی کو ہو رکھی ہو پھر وہ اس کو لے کر آتش دوزخ میں گر پڑے' اور اللہ تعالیٰ ایسے ظالموں کو سمجھ ہی نہیں دیتا ○ ان کی یہ عمارت جو انہوں نے بنائی ہے ہمیشہ ان کے دلوں میں کھٹکتی رہے گی ہاں مگر ان کے دل ہی اگر فنا ہو جائیں تو خیر' اور اللہ تعالیٰ بڑے علم والے اور حکمت والے ہیں ○

**مسجد تقویٰ والے اور مسجد ضرار والے برابر نہیں:** اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ وہ لوگ جنہوں نے مسجد کی بنیاد تقویٰ اور رضائے الٰہی پر رکھی ہے اور وہ لوگ جنہوں نے مسجد ضرار اور مسجد کفر بنائی اور مومنین میں تفریق ڈال دی اور اللہ سے اور اللہ کے رسول ﷺ سے لڑنے کے لئے اس کو جائے پناہ قرار دیا' کیا یہ دونوں برابر ہو سکتے ہیں؟ ان لوگوں نے تو اس مسجد ضرار کی بنیاد گویا ایک گڑھے کے ڈھلتے ہوئے کنارے پر رکھی جو اسے جہنم کی آگ میں لے گری۔ اور حدود سے تجاوز کرنے والوں کو اللہ تعالیٰ ہدایت نہیں فرماتا۔ یعنی مفسدین کے عمل کو اصلاح پذیر نہیں بناتا۔ جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ مسجد ضرار کو میں نے دیکھا کہ رسول اللہ ﷺ کے حسب فرمان جب اس میں آگ لگادی

[1] [ضعیف : مجمع الزوائد (۱۰۵۳)] اس کی سند میں محمد بن عبدالعزیز راوی ضعیف ہے۔]

گئی تو اس میں دھواں نکل رہا تھا۔ ابن جریج رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ ہمیں معلوم ہوا کہ بعض لوگوں نے ایک جگہ گڑھا کھودا تو اس میں سے دھواں نکلتا ہوا پایا۔[1] قتادہ رحمہ اللہ نے بھی اسی طرح کہا ہے۔

خلف بن یاسین کوفی کہتے ہیں کہ میں نے منافقین کی اس مسجد کو دیکھا کہ جس کا ذکر اللہ تعالیٰ نے قرآن میں فرمایا ہے' یہ دیکھا کہ اس میں ایک سوراخ ہے جس میں سے دھواں نکل رہا ہے اور آج کے روز وہ جگہ گندگی پھینکنے کی جگہ بنی ہوئی ہے۔[2] ابن جریر رحمہ اللہ نے اس کو روایت کیا۔ اور قولہ تعالیٰ ﴿لَا يَزَالُ بُنْيَانُهُمُ الَّذِي بَنَوْا رِيبَةً فِي قُلُوبِهِمْ﴾ یعنی ان کی بنائی ہوئی یہ عمارت تو ہمیشہ ان کے دلوں میں شک وشبہ کا باعث ہی رہے گی اور اس عمل شنیع کا اقدام کرنے کی وجہ سے ان کے دلوں میں نفاق کا بیج بوتی رہے گی' جیسا کہ گوسالہ پرستوں کے دل میں گوسالہ کی محبت پڑی ہوئی تھی ﴿إِلَّا أَنْ تَقَطَّعَ قُلُوبُهُمْ﴾ البتہ اس صورت میں ان منافقین کی بیخ کنی ہو سکتی ہے جب کہ اس مسجد ہی کو ختم کر کے ان کے دلوں کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیئے جائیں۔ اللہ اپنے بندوں کے اعمال کو خوب جانتا ہے اور خیر وشر کا بدلہ دینے میں بڑا حکیم ہے۔

إِنَّ اللَّهَ اشْتَرَىٰ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ أَنفُسَهُمْ وَأَمْوَالَهُم بِأَنَّ لَهُمُ الْجَنَّةَ ۚ يُقَاتِلُونَ فِي سَبِيلِ اللَّهِ فَيَقْتُلُونَ وَيُقْتَلُونَ ۖ وَعْدًا عَلَيْهِ حَقًّا فِي التَّوْرَاةِ وَالْإِنجِيلِ وَالْقُرْآنِ ۚ وَمَنْ أَوْفَىٰ بِعَهْدِهِ مِنَ اللَّهِ ۚ فَاسْتَبْشِرُوا بِبَيْعِكُمُ الَّذِي بَايَعْتُم بِهِ ۚ وَذَٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ ﴿١١١﴾

اللہ تعالیٰ نے ایمان والوں سے ان کی جانیں اور ان کے مال خرید لئے ہیں اس قیمت پر کہ ان کے لئے جنت ہے' وہ اللہ کی راہ میں جہاد کرتے ہیں پھر مارتے بھی ہیں اور شہید بھی ہوتے ہیں یہ وعدہ اللہ تعالیٰ نے اپنے اوپر واجب کر لیا ہے تورات میں اور انجیل میں اور قرآن میں بھی' اللہ سے زیادہ وعدے کا پورا کرنے والا اور کون ہو سکتا ہے؟ پس تمہیں اس خرید وفروخت پر خوش ہو جانا چاہئے جو تم نے کی ہے' یہی ہے زبردست کامیابی ○

**اللہ تعالیٰ کے ساتھ تجارت کرنے والے مومن:** اللہ تعالیٰ خبر دیتا ہے کہ مومن بندے جب راہ حق میں اپنے مال اور اپنی جانیں دیں۔ اللہ تعالیٰ اس کے بدلے میں اپنے فضل وکرم اور لطف ورحم سے انہیں جنت عطا فرمائے گا۔ بندہ اپنی چیز جو درحقیقت اللہ تعالیٰ کی ہی ہے اس کی راہ میں خرچ کرتا ہے تو اس کی اطاعت گزاری سے مالک الملک خوش ہو کر اپنا اور فضل کرتا ہے سبحان اللہ کتنی زبردست اور گراں قیمت پروردگار کیسی حقیر چیز پر دیتا ہے۔ دراصل ہر مسلمان اللہ سے یہ سودا کر چکا ہے۔ اسے اختیار ہے کہ وہ اسے پورا کرے یا یونہی اپنی گردن میں لٹکائے ہوئے دنیا سے اٹھ جائے۔ اسی لئے مجاہدین جب جہاد کے لئے جاتے ہیں تو کہا جاتا ہے کہ اس نے اللہ سے بیوپار

---

[1] [ضعیف :تفسیر ابن جریر الطبری (۱۷۲٦۲)] اس کی سند میں یحییٰ حمانی راوی ضعیف ہے۔]

[2] [ضعیف :تفسیر ابن جریر الطبری (۱۷۲٦٤)] اس روایت کو بھی اہل علم ضعیف...

کیا۔ یعنی وہ خرید وفروخت جسے وہ پہلے سے کر چکا تھا اس نے پوری کی۔ حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ نے لیلۃ العقبہ میں بیعت کرتے ہوئے کہا کہ اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم اپنے رب کے لئے اور اپنے لئے جو چاہیں شرط منوالیں۔ آپ نے فرمایا میں اپنے رب کے لئے تم سے یہ شرط قبول کراتا ہوں کہ اسی کی عبادت کرنا' اس کے ساتھ کسی اور کو شریک نہ کرنا۔ اور اپنے لئے تم سے اس بات کی پابندی کراتا ہوں کہ جس طرح اپنی جان و مال کی حفاظت کرتے ہو میری بھی حفاظت کرنا۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے پوچھا جب ہم یونہی کریں تو ہمیں کیا ملے گا؟ آپ نے فرمایا جنت! یہ سنتے ہی خوشی سے کہنے لگے واللہ! اس سودے میں تو ہم بہت ہی نفع میں رہیں گے۔ بس اب پختہ بات ہے نہ ہم اسے توڑیں گے نہ توڑنے کی درخواست کریں گے پس یہ آیت نازل ہوئی [1] یہ اللہ کی راہ میں جہاد کرتے ہیں' نہ اس کی پرواہ ہوتی ہے کہ ہم مارے جائیں گے نہ اللہ کے دشمنوں پر وار کرنے میں انہیں تأمل ہوتا ہے' مرتے ہیں اور مارتے ہیں۔ ایسوں کے لئے یقیناً جنت واجب ہے۔ بخاری و مسلم کی حدیث میں ہے کہ جو شخص اللہ کی راہ میں نکل کھڑا ہو جہاد کے لئے' رسولوں کی سچائی مان کر' اسے یا تو فوت کر کے بہشت بریں میں اللہ تبارک وتعالیٰ لے جاتا ہے یا پورے پورے اجر اور بہترین غنیمت کے ساتھ واپس اسے لوٹاتا ہے۔ [2]

اللہ تعالیٰ نے یہ بات اپنے ذمے ضروری کر لی ہے اور اپنے رسولوں پر اپنی بہترین کتابوں میں نازل بھی فرمائی ہے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام پر اتری ہوئی تورات میں' حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر اتری ہوئی انجیل میں اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اترے ہوئے قرآن میں اللہ کا یہ وعدہ موجود ہے۔ صلوات الله وسلامه عليهم اجمعين۔ اللہ کبھی وعدہ خلافی نہیں کرتا۔ اللہ سے زیادہ وعدوں کا پورا کرنے والا اور کوئی نہیں ہو سکتا۔ نہ اس سے زیادہ سچائی کسی کی باتوں میں ہوتی ہے۔ جس نے اس خرید وفروخت کو پورا کیا اس کے لئے خوشی ہے اور مبارکباد ہے' وہ کامیاب ہے اور جنتوں کی ابدی نعمتوں کا مالک ہے۔

اَلتَّآئِبُوْنَ الْعٰبِدُوْنَ الْحٰمِدُوْنَ السَّآئِحُوْنَ الرّٰكِعُوْنَ السّٰجِدُوْنَ الْاٰمِرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّاهُوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَالْحٰفِظُوْنَ لِحُدُوْدِ اللّٰهِ ۗ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۱۱۲﴾

یہ لوگ توبہ کرنے والے' عبادت گزار' اللہ کی تعریفیں کرنے والے' اللہ کی راہ میں سفر کرنے والے رکوع سجدوں میں مشغول رہنے والے' اچھے کاموں کا حکم کرنے والے' بری باتوں سے روکنے والے' اللہ تعالیٰ کی حد بندیوں کی حفاظت کرنے والے ہوتے ہیں' تو ان مسلمانوں کو بشارتیں سنا دے ○

**اہل ایمان کی صفات:** جن مومنوں کا اوپر ذکر ہوا ہے ان کی پاک اور بہترین صفتیں بیان ہو رہی ہیں کہ وہ تمام گناہوں سے توبہ کرتے رہتے ہیں' برائیوں کو چھوڑتے جاتے ہیں' اپنے رب کی عبادت پر جمے رہتے ہیں' ہر قسم کی

---

[1] [**ضعیف**: تفسیر ابن جرير الطبری (١٧٢٨٤)] اس کی سند میں ابو معشر راوی ضعیف ہے۔]

[2] [**صحیح**: صحیح بخاری: کتاب فرض الخمس (٣١٢٣) صحیح مسلم: کتاب الامارۃ: باب فضل الجهاد والخروج في سبيل الله (١٨٧٦)]

عبادتوں کی حفاظت کرتے ہیں۔ قولی عبادت ہو یا فعلی یہ بجالاتے ہیں۔ چونکہ قولی عبادتوں میں خاص طور پر قابل ذکر چیز اللہ کی حمد وثنا ہے اس لئے وہ اس کی حمد بکثرت ادا کرتے ہیں۔ اور فعلی عبادتوں میں خصوصیت کے ساتھ افضل عبادت روزہ ہے اس لئے وہ اسے بھی اچھائی سے رکھتے ہیں۔ کھانے پینے، جماع کو ترک کر دیتے ہیں۔ یہی مراد لفظ ((سَآئِحُوْنَ)) سے یہاں ہے۔ یہی وصف آنحضرت ﷺ کی بیویوں کا قرآن نے بیان فرمایا ہے اور یہی لفظ ((سَائِحَات)) وہاں بھی ہے۔ رکوع سجود کرتے رہتے ہیں یعنی نماز کے پابند ہیں۔ اللہ کی ان عبادتوں کے ساتھ ہی ساتھ مخلوق کے نفع سے بھی غافل نہیں۔ اللہ کی اطاعت کا ہر ایک کو حکم کرتے ہیں۔ برائیوں سے روکتے ہیں۔ خود علم حاصل کر کے بھلائی برائی میں تمیز کر کے اللہ کے احکام کی حفاظت کر کے پھر اوروں کو بھی اس کی رغبت دیتے ہیں۔ حق تعالیٰ کی عبادت اور اس کی مخلوق کی حفاظت دونوں زیرِ نظر رہتے ہیں۔ یہی باتیں ایمان کی ہیں اور یہی اوصاف مومنوں کے ہیں۔ انہیں خوشخبریاں ہوں۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سیاحت سے مراد روزہ لیتے ہیں۔ اسی طرح حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بھی بلکہ آپ سے مروی ہے کہ قرآن کریم میں جہاں کہیں یہ لفظ آیا ہے وہاں یہی مطلب ہے۔ ضحاک رحمہ اللہ بھی یہی کہتے ہیں۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں۔ کہ اس امت کی سیاحت روزہ ہے۔ مجاہد، سعید، عطا، عبدالرحمٰن، ضحاک، سفیان رحمہم اللہ تعالیٰ وغیرہ کہتے ہیں کہ مراد ((سَائِحُوْنَ)) سے ((صَائِمُوْنَ)) ہے۔ یعنی جو روزے رمضان کے رکھیں۔ ابو عمرو رحمہ اللہ کہتے ہیں روزہ پر دوام کرنے والے۔ ایک مرفوع حدیث میں بھی ہے کہ مراد ((سَآئِحُوْنَ)) سے روزہ دار ہیں لیکن اس حدیث کا موقوف ہونا ہی زیادہ صحیح ہے۔ [1] ایک مرسل حدیث میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ سے اس لفظ کا مطلب پوچھا گیا تو آپ نے یہی فرمایا۔ [2] تمام اقوال سے زیادہ صحیح اور زیادہ مشہور تو یہی قول ہے۔ اور ایسی دلیلیں بھی ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ مراد سیاحت سے اللہ کی راہ میں جہاد ہے۔ ابوداؤد میں ہے کہ ایک شخص نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! مجھے سیاحت کی اجازت دیجئے۔ آپ نے فرمایا میری امت کی سیاحت اللہ کی راہ میں جہاد کرنا ہے۔ [3] ایک روایت میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی مجلس میں سیاحت کا ذکر آیا تو آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے ہمیں اس کے بدلے اپنی راہ کا جہاد اور ہر اونچائی پر اللہ اکبر کہنا عطا فرمایا ہے۔ [4] حضرت عکرمہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں مراد اس سے علم

---

[1] [ضعیف : تفسیر ابن جریر الطبری (۱۷۳۰۱) ابن عدی ۲/ ۲۲۰، ۲۲۱] اس کی سند میں حکیم بن خزام راوی ضعیف ہے۔ [میزان الاعتدال (۲۲۱۸) الجرح والتعدیل (۲۰۳/۳)] حافظ زبیر علی زئی بھی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔]

[2] [مرسل : تفسیر ابن جریر الطبری (۱۷۳۰۰)]

[3] [حسن : ابو داؤد: کتاب الجهاد : باب فی النهی عن السیاحة (۲٤۸٦)] شیخ البانیؒ نے اسے حسن کہا ہے۔ [صحیح ابو داود]

[4] [منقطع : شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس فرماتے ہیں کہ یہ روایت منقطع ہے کیونکہ عمارہ بن غزیہ نے کسی بھی صحابی کو نہیں پایا۔ حافظ زبیر علی زئی اسے معضل کہتے ہیں۔]

دین کے طالب علم ہیں۔ عبدالرحمن رحمہ اللہ فرماتے ہیں اللہ کی راہ کے مہاجر ہیں۔ بعض لوگ صوفیا طبقہ کے جواس سے مراد لیتے ہیں کہ زمین کی سیر کرنا' سفر میں رہنا' ادھر ادھر جانا آنا پہاڑوں' دروں' جنگلوں اور بندوں میں پھرنا اس کا نام سیاحت ہے' یہ محض ایک غلط فہمی ہے' یہ سیاحت مشروع نہیں۔ ہاں اللہ نہ کرے اگر بستی میں رہنے سے دین میں کوئی فتنہ پڑنے کا اندیشہ ہو تو اور بات ہے۔ جیسے کہ صحیح بخاری شریف میں ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں قریب ہے کہ مومن کا سب سے بہتر مال بکریاں بن جائیں جن کے پیچھے وہ پہاڑوں کی چوٹیوں اور بارش برسنے کی جگہوں میں پڑا رہے' اپنے دین کو لے کر فتنوں سے بھاگتا اور بچتا رہے۔ [1] اللہ کی حدوں کی حفاظت کرنے والے یعنی بقول ابن عباس رضی اللہ عنہما اللہ تعالیٰ کی اطاعت پر قائم رہنے والے۔ بقول حسن بصری رحمہ اللہ فرائض کی پابندی کرنے والے۔ اللہ تعالیٰ کے حکم کے بجالانے والے۔

مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْ يَّسْتَغْفِرُوْا لِلْمُشْرِكِيْنَ وَلَوْ كَانُوْٓا اُولِيْ قُرْبٰى مِنْۢ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمْ اَنَّهُمْ اَصْحٰبُ الْجَحِيْمِ ﴿١١٣﴾ وَمَا كَانَ اسْتِغْفَارُ اِبْرٰهِيْمَ لِاَبِيْهِ اِلَّا عَنْ مَّوْعِدَةٍ وَّعَدَهَآ اِيَّاهُ ۚ فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهٗٓ اَنَّهٗ عَدُوٌّ لِّلّٰهِ تَبَرَّاَ مِنْهُ ۭ اِنَّ اِبْرٰهِيْمَ لَاَوَّاهٌ حَلِيْمٌ ﴿١١٤﴾

نبی کو اور ایمان داروں کو یہ لائق ہی نہیں کہ مشرکوں کے لئے استغفار کریں گو وہ قرابت دار ہی کیوں نہ ہوں؟ اس کے بعد کہ ان پر یہ ظاہر ہو چکا ہے کہ وہ دوزخی ہیں ○ ابراہیم کا اپنے والد کے لئے استغفار تو صرف اس وعدے کی وجہ سے تھا جو وہ اس سے کر چکا تھا' پھر جب اس پر کھل گیا کہ وہ دشمن رب ہے تو وہ اسی وقت اس سے بیزار ہو گیا' ابراہیم تو بڑا ہی نرم دل بردبار تھا ○

**مشرکین کے لئے دعائے مغفرت کی ممانعت:** مسند احمد میں ہے کہ ابو طالب کی موت کے وقت اس کے پاس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لے گئے۔ وہاں اس وقت ابو جہل اور عبداللہ بن ابی امیہ بھی تھا۔ آپ نے فرمایا چچا ﴿لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ﴾ کہہ لے اس کلمے کی وجہ سے اللہ عزوجل کے ہاں میں تیری سفارش کر سکوں۔ یہ سن کر دونوں نے کہا کہ اے ابو طالب کیا تو عبدالمطلب کے دین سے پھر جائے گا؟ اس پر اس نے کہا کہ میں تو عبدالمطلب کے دین پر ہوں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا خیر میں جب تک منع نہ کر دیا جاؤں تیرے لئے بخشش مانگتا رہوں گا۔ لیکن آیت ﴿مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ﴾ اتری۔ یعنی نبی علیہ السلام کو اور مومنوں کو لائق نہیں کہ وہ مشرکوں کے لئے بخشش مانگیں گو وہ ان کے قریبی رشتہ دار ہی ہوں۔ ان پر تو یہ ظاہر ہو چکا ہے کہ یہ مشرک جہنمی ہیں۔ اسی بارے میں آیت ﴿اِنَّكَ لَا تَهْدِيْ﴾ [2] الخ' بھی اتری ہے۔ [3] یعنی تو جس سے محبت کرے اسے راہ نہیں دکھا سکتا بلکہ اللہ تعالیٰ جسے

---

[1] [صحیح : صحیح بخاری : کتاب الایمان : باب من الدین الفرار من الفتن (١٩)]

[2] [سورة القصص: آیت ٥٦]

[3] [... بخاری : کتاب التفسیر ... صحیح مسلم : کتاب الایمان : باب الدلیل علی صحة الاسلام (٢٤)]

چاہے راہ دکھاتا ہے۔ مسند احمد میں ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ایک شخص کی زبانی اپنے مشرک ماں باپ کے لئے استغفار سن کر اس سے کہا کہ تو مشرکوں کے لئے استغفار کرتا ہے؟ اس نے جواب دیا کہ کیا حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنے باپ کے لئے استغفار نہیں کیا؟ فرماتے ہیں میں نے جا کر یہ ذکر نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا۔ اس پر یہ آیت اتری۔ کہا جب کہ وہ مرگیا [1] پھر میں نہیں جانتا۔ یہ قول مجاہد رحمہ اللہ کا ہے۔ مسند احمد میں ہے ہم تقریباً ایک ہزار آدمی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ایک سفر میں تھے' آپ منزل پر اترے' دو رکعت نماز ادا کی پھر ہماری طرف منہ کر کے بیٹھے۔ اس وقت آپ کی آنکھوں سے آنسو جاری تھے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ یہ دیکھ کر تاب نہ لاسکے' اٹھ کر عرض کیا کہ میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں کیا بات ہے؟ آپ نے فرمایا بات یہ ہے کہ میں نے اپنے رب عزوجل سے اپنی والدہ کے لئے استغفار کرنے کی اجازت طلب کی تو مجھے اجازت نہ ملی۔ اس پر میری آنکھیں بھر آئیں کہ میری ماں ہے اور جہنم کی آگ ہے۔ اچھا اور سنو! میں نے تمہیں تین چیزوں سے منع کیا تھا اب وہ ممانعت ہٹ گئی ہے۔ زیارت قبور سے منع کیا تھا اب تم کرو کیونکہ اس سے تمہیں بھلائی یاد آئے گی۔ میں نے تمہیں تین دن سے زیادہ قربانی کے گوشت کو روکنے سے منع فرمایا تھا اب تم کھاؤ اور جس طرح چاہو روک رکھو۔ اور میں نے تمہیں بعض خاص برتنوں میں پینے کو منع فرمایا تھا لیکن اب تم جس برتن میں چاہو پی سکتے ہو لیکن خبردار! نشے والی چیز ہرگز نہ پینا۔ [2] ابن جریر میں ہے کہ مکہ شریف آتے ہوئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک نشانِ قبر کے پاس بیٹھ گئے اور کچھ دیر خطاب کر کے آپ کھڑے ہوئے ہم نے پوچھا کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ کیا بات تھی؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں نے اپنے پروردگار سے اپنی ماں کی قبر کے دیکھنے کی اجازت مانگی وہ تو مل گئی لیکن اس کے لئے استغفار کرنے کی اجازت مانگی تو نہ ملی۔ اب جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے رونا شروع کیا تو ہم نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو کبھی ایسا اور اتنا روتے نہیں دیکھا۔ [3] ابن ابی حاتم میں ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم قبرستان کی طرف نکلے۔ ہم بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے۔ وہاں آ کر آپ ایک قبر کے پاس بیٹھ کر دیر تک مناجات میں مشغول رہے پھر رونے لگے۔ ہم بھی خوب روئے پھر کھڑے ہوئے تو ہم بھی کھڑے ہوگئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو اور ہمیں بلا کر فرمایا کہ تم کیسے روئے؟ ہم نے کہا کہ آپ کو روتا دیکھ کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ قبر میری ماں آمنہ کی تھی میں نے اسے دیکھنے کی اجازت چاہی تھی جو مجھے ملی تھی۔ [4] اور روایات میں ہے کہ دعا کی اجازت نہ ملی اور آیت ﴿مَا كَانَ﴾ الخ' اتری پس جو ماں کی محبت میں صدمہ ہونا چاہئے مجھے ہوا۔

---

[1] [حسن: ترمذی: کتاب تفسیر القرآن: باب ومن سورة التوبه (۳۱۰۱) نسائی: کتاب الجنائز: باب النهی عن الاستغفار للمشرکین (۲۰۳۵) مسند احمد (۹۹/۱)] شیخ البانیؒ نے اسے حسن کہا ہے۔ [صحیح نسائی] شیخ شعیب ارناؤوط بھی اسے حسن کہتے ہیں۔ [الموسوعة الحدیثیة (۷۷۱)]

[2] [صحیح: صحیح مسلم: کتاب الجنائز: باب استئذان النبی ربه عزوجل فی زیارة قبر امه (۹۷۶) مسند احمد (۳۵۰/۵ ـ ۳۵۵)]

[3] [تفسیر ابن جریر الطبری (۱۷۳٤٤)]

[4] [ضعیف: مستدرك حاکم (۲۳٦/۲) بیهقی فی دلائل النبوة (۱۸۹/۱)] اس کی سند میں ابن جریج راوی مدلس ہے اور ایوب بن ہانی ضعیف ہے۔]

دیکھو میں نے زیارتِ قبر کی تمہیں ممانعت کی تھی لیکن اب میں رخصت دیتا ہوں۔ کیونکہ اس سے آخرت یاد آتی ہے۔ [1] طبرانی میں ہے کہ غزوہ تبوک کی واپسی میں عمرے کے وقت ثنیہ عسفان سے اترتے ہوئے آپ نے صحابہ رضی اللہ عنہم سے فرمایا تم عقبہ میں ٹھہرو میں ابھی آیا۔ وہاں سے اتر کر اپنی والدہ کی قبر پر گئے اللہ تعالیٰ سے دیر تک مناجات کرتے رہے پھر پھوٹ پھوٹ کر رونا شروع کیا آپ کے اس قدر رونے سے سب لوگ رونے لگے اور یہ سمجھے کہ آپ کی امت کے بارے میں کوئی نئی بات پیدا ہوئی جس سے آپ اس قدر رو رہے ہیں۔ انہیں روتا دیکھ کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم واپس پلٹے اور دریافت فرمایا کہ تم لوگ کیوں رو رہے ہو؟ انہوں نے جواب دیا آپ کو روتا دیکھ کر اور یہ سمجھ کر کہ شاید آپ کی امت کے بارے میں کوئی ایسا نیا حکم اترا جو طاقت سے باہر ہے۔ آپ نے فرمایا سنو بات یہ ہے کہ یہاں میری ماں کی قبر ہے میں نے اپنے پروردگار سے قیامت کے دن اپنی ماں کی شفاعت کی اجازت طلب کی لیکن اللہ تعالیٰ نے عطا نہیں فرمائی تو میرا دل بھر آیا اور میں رونے لگا۔ جبرائیل علیہ السلام آئے اور مجھ سے فرمایا ابراہیم علیہ السلام کا استغفار اپنے باپ کے لئے صرف ایک وعدے سے تھا جس کا وعدہ ہو چکا تھا لیکن جب اس پر کھل گیا کہ اس کا باپ اللہ کا دشمن ہے تو وہ فوراً بے زار ہو گیا پس آپ بھی اپنی ماں سے اسی طرح بیزار ہو جایئے جس طرح حضرت ابراہیم علیہ السلام اپنے باپ سے بیزار ہو گئے۔ پس مجھے اپنی ماں پر رحم اور ترس آیا۔ پھر میں نے دعا کی کہ میری امت پر سے چار سختیاں دور کر دی جائیں اللہ تعالیٰ نے دو تو دور فرما دیں لیکن دو کے دور فرمانے سے انکار فرما دیا۔ (۱) آسمان سے پتھر برسا کر ان کی ہلاکت۔ (۲) زمین میں انہیں دھنسا کر ان کی ہلاکت۔ (۳) ان میں پھوٹ اور اختلاف کا پڑنا۔ (۴) ان میں ایک ایک کو ایذائیں پہنچنا۔ ان چاروں چیزوں سے بچاؤ کی میری دعا تھی۔ دو پہلی چیزیں تو مجھے عنایت ہو گئیں میری امت آسمانی پتھراؤ سے اور زمین میں دھنسائے جانے سے تو بچا دی گئی۔ ہاں آپس کا اختلاف آپس کی سر پھٹول یہ نہیں اٹھی۔ آپ کی والدہ کی قبر ایک ٹیلے تلے تھی، اس لئے آپ راستے سے گھوم کر وہاں گئے تھے۔ [2] یہ روایت غریب ہے اور سیاق عجیب ہے۔ لیکن اس سے بھی زیادہ غریب اور منکر وہ روایت ہے جو امام خطیب رحمہ اللہ بغدادی نے اپنی کتاب بنام السابق واللاحق میں مجہول سند سے وارد کی ہے جس میں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کی والدہ کو زندہ کر دیا وہ ایمان لائیں پھر مر گئیں۔ [3] اسی طرح کی سہیلی کی ایک روایت ہے جس میں ایک نہیں کئی ایک راوی مجہول ہیں۔ اس میں ہے کہ ماں باپ دونوں دوبارہ زندہ ہوئے پھر ایمان لائے۔ [4] ابن دحیہ نے اسی

---

[1] [ایضا]    [2] [ضعیف : طبرانی کبیر (١٢٠٤٩) مجمع الزوائد (٤٥٩)] اس میں مجہول راوی ہے۔]

[3] [موضوع : الموضوعات لابن الجوزی (١/٢٨٣، ٢٨٤)]

[4] [ضعیف : امام سیوطیؒ نے فرمایا ہے کہ اس کی سند ضعیف ہے۔ [الدرر المنتثرة فی الأحاديث المشتهرة (ص : ٢٣) امام سخاویؒ نے نقل فرمایا ہے کہ امام سہیلیؒ نے فرمایا کہ اس کی سند میں بہت سے مجہول راوی ہیں اور امام ابن کثیرؒ نے فرمایا ہے کہ یہ حدیث بہت زیادہ منکر ہے۔ [المقاصد الحسنة (ص : ٦٧)] امام شوکانیؒ نے اس کی سند کو ضعیف کہا ہے۔ [الفوائد المجموعة (ص : ٩١)] مزید دیکھئے: [کشف الخفاء (١/٥٩) تذکرة الموضوعات (ص : ٨٧) اللآلی المنثورة فی الأحاديث المشهورة (ص : ١٧٤)]

روایت پر نظریں جما کر کہا ہے کہ یہ نئی زندگی اسی طرح کی ہے جس طرح مروی ہے کہ سورج ڈوب جانے کے بعد واپس لوٹا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ نے نماز عصر ادا کی۔ طحاوی تو کہتے ہیں کہ سورج والی یہ روایت ثابت ہے۔ قرطبی کہتے ہیں ان کی دوبارہ کی زندگی شرعاً یا عقلاً ممتنع نہیں۔ کہتے ہیں میں نے سنا ہے کہ آپ کے چچا ابوطالب کو بھی اللہ تعالیٰ نے زندہ کیا اور وہ آپ پر ایمان لایا۔ [1] میں کہتا ہوں اگر صحیح روایت سے یہ روایتیں ثابت ہوں تو بے شک مانع کوئی نہیں (لیکن تینوں روایتیں محض گپ ہیں) واللہ اعلم۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارادہ کیا کہ اپنی ماں کے لئے استغفار کریں اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے منع فرمایا۔ تو آپ نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کے استغفار کو پیش کیا۔ اس کا جواب آیت ﴿مَا كَانَ اسْتِغْفَارُ﴾ الخ، میں مل گیا۔ فرماتے ہیں اس آیت سے پہلے مشرکین کے لئے استغفار کیا جاتا تھا۔ اب ممنوع ہو گیا۔ ہاں زندوں کے لئے جائز رہا۔ لوگوں نے آ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا کہ ہمارے بڑوں میں ایسے بھی تھے جو پڑوس کا اکرام کرتے تھے، صلہ رحمی کرتے تھے، غلام آزاد کرتے تھے، ذمہ داری کا خیال رکھتے تھے۔ تو کیا ہم ان کے لئے استغفار نہ کریں؟ آپ نے فرمایا کیوں نہیں، میں بھی اپنے والد کے لئے استغفار کرتا ہوں جیسے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام اپنے والد کے لئے کرتے تھے۔ اس پر آیت ﴿مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ﴾ سے ﴿الْجَحِيمِ﴾ تک نازل ہوئی۔ پھر حضرت ابراہیم علیہ السلام کا عذر بیان ہوا اور فرمایا ﴿وَمَا كَانَ اسْتِغْفَارُ﴾ الخ، مذکور ہے اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے مجھے چند باتیں وحی کی ہیں، جو میرے کانوں میں گونج رہی ہیں اور میرے دل میں جگہ پکڑے ہوئے ہیں۔ مجھے حکم فرمایا گیا کہ میں کسی ایسے شخص کے لئے استغفار نہ کروں جو شرک پر مرا ہو۔ اور یہ کہ جو شخص اپنا فالتو مال دے دے اس کے لئے یہی افضل ہے اور جو روک رکھے اس کے لئے برائی ہے۔ ہاں برابر برابر حسب ضرورت پر اللہ کے ہاں ملامت نہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں ایک یہودی مر گیا جس کا ایک لڑکا تھا لیکن وہ مسلمان تھا اس لئے اپنے باپ کے جنازے میں وہ شریک نہ ہوا۔ جب حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کو یہ بات معلوم ہوئی تو فرمانے لگے اسے جنازے میں جانا چاہئے تھا اور دفن میں بھی موجود رہنا چاہئے تھا اور باپ کی زندگی تک اس کے لئے ہدایت کی دعا کرنی چاہئے تھی۔ ہاں موت کے بعد اسے اس کی حالت پر چھوڑ دیتا۔ پھر آپ نے آیت ﴿وَمَا كَانَ اسْتِغْفَارُ﴾ الخ، تلاوت فرمائی کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے یہ طریقہ نہیں چھوڑا۔ اس کی صحت کی گواہ ابوداؤد وغیرہ کی یہ روایت بھی ہو سکتی ہے کہ ابوطالب کی موت پر حضرت علی رضی اللہ عنہ آ کر کہتے ہیں کہ یا رسول اللہ! آپ کے بوڑھے چچا گمراہ مر گئے ہیں۔ آپ نے فرمایا جاؤ انہیں دفنا کر سیدھے میرے پاس آؤ الخ۔ [2] مروی ہے کہ جب ابوطالب کا جنازہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس سے گزرا تو آپ نے فرمایا میں تجھ سے صلہ رحمی کا رشتہ نبھا چکا۔ [3] حضرت عطاء بن ابی رباح رحمہ اللہ فرماتے ہیں میں تو قبلہ کی

---

[1] [باطل : التذکرۃ (ص : ۱۷)] صحیح احادیث کے مطابق ابوطالب کلمہ پڑھے بغیر ہی فوت ہوئے تھے۔]

[2] [صحیح : ابوداؤد : کتاب الجنائز : باب الرجل یموت له قرابة مشرك (۳۲۱۴) نسائی : کتاب الجنائز : باب مواراة المشرك (۲۰۰۵)] شیخ البانیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔[صحیح ابوداود]

[3] [ضعیف : ابن سعد فی الطبقات (۹۹/۱)] اس کی سند میں واقدی راوی ضعیف ہے۔]

طرف منہ کرنے والوں میں سے کسی کے جنازے کی نماز نہ چھوڑوں گا۔ گو وہ کوئی حبشن زنا سے حاملہ ہی ہو۔ اس لئے اللہ تعالیٰ نے مشرکوں پر ہی نماز و دعا حرام کی ہے اور فرمایا ہے ﴿مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ﴾ الخ' حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ایک شخص نے سنا کہ وہ کہتے ہیں اللہ تعالیٰ اس پر رحم فرمائے جو ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ اور اس کی ماں کے لئے استغفار کرے۔ تو اس نے کہا باپ کے لئے بھی۔ آپ نے فرمایا نہیں اس لئے کہ میرا باپ شرک پر مرا ہے۔ آیت میں فرمانِ الٰہی ہے کہ جب حضرت ابراہیم علیہ السلام پر اپنے باپ کا اللہ کا دشمن ہونا کھل گیا۔ یعنی وہ کفر ہی پر مر گیا۔ مروی ہے کہ قیامت کے دن جب حضرت ابراہیم علیہ السلام سے ان کا باپ ملے گا۔ نہایت سراسیمگی پریشانی کی حالت میں چہرہ غبار آلود اور کالا پڑا ہوا ہوگا کہے گا کہ ابراہیم علیہ السلام آج میں تیری نافرمانی نہ کروں گا۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام جناب باری میں عرض کریں گے کہ میرے رب تو نے مجھے قیامت کے دن رسوا نہ کرنے کا وعدہ کیا ہوا ہے۔ اور میرا باپ تیری رحمت سے دور ہو کر عذاب میں مبتلا ہو یہ بہت بڑی رسوائی ہے۔ اس پر فرمایا جائے گا کہ اپنی پیٹھ پیچھے دیکھو دیکھیں گے کہ ایک بجو کیچڑ میں لتھڑا ہوا کھڑا ہے۔ یعنی آپ کے والد کی صورت مسخ ہو گئی ہوگی اور اس کے پاؤں پکڑ کر گھسیٹ کر اسے دوزخ میں ڈال دیا جائے گا۔ [1] فرماتا ہے کہ ابراہیم علیہ السلام بڑا ہی دعا کرنے والا تھا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ((اَوَّاہٌ)) کا مطلب دریافت کیا گیا تو آپ نے فرمایا رونے دھونے والا' اللہ تعالیٰ کے سامنے گریہ و زاری کرنے والا۔ [2] ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں بہت ہی رحم کرنے والا' مخلوقِ رب کے ساتھ نرمی اور سلوک اور مہربانی کرنے والا۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کا قول ہے پورے یقین والا۔ سچے ایمان والا۔ توبہ کرنے والا۔ حبشی زبان میں ((اَوَّاہٌ)) مومن اور مومن یقین وایمان والے کو کہتے ہیں۔ ذوالبجادین رضی اللہ عنہ نامی ایک صحابی کو اس بنا پر کہ جب قرآن کریم میں اللہ کا ذکر ہوتا تو وہ اسی وقت دعا کے ساتھ آواز اٹھاتے تھے رسول نے ((اَوَّاہٌ)) فرمایا۔ [3] (مسند احمد) ((اَوَّاہٌ)) سے مراد تسبیح پڑھنے والا۔ ضحیٰ کی نماز پڑھنے والا۔ اپنے گناہوں کی یاد آنے پر استغفار کرنے والا۔ اللہ کے دین کی حفاظت کرنے والا۔ رب سے ڈرنے والا۔ پوشیدہ اگر کوئی گناہ ہو جائے تو بہ کرنے والا بھی مروی ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے ایک شخص کا ذکر ہوا کہا کہ وہ اللہ تعالیٰ کی بکثرت یاد کرتا ہے اور اللہ کی تسبیح بیان کرتا رہتا ہے آپ نے فرمایا وہ ((اَوَّاہٌ)) ہے۔ [4] (ابن جریر) اسی ابن جریر میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک میت کو دفن کر کے فرمایا یقیناً تو ((اَوَّاہٌ)) یعنی بکثرت تلاوت کلام اللہ شریف کرنے والا تھا۔ [5] اور روایت میں ہے کہ ایک شخص بیت اللہ شریف کا طواف کرتے ہوئے اپنی دعا میں ((اَوَّاہٌ اَوَّاہٌ)) کر رہا تھا۔ اس کے انتقال کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس کے دفن میں شامل تھے چونکہ رات کا وقت تھا اس لئے آپ کے ساتھ

---

[1] [صحیح : صحیح بخاری : کتاب احادیث الانبیاء : باب قول اللہ واتخذ اللہ ابراھیم خلیلا (۳۳۵۰)]

[2] [ضعیف : تفسیر ابن جریر الطبری (۱۷۴۳۰)] اس کی سند میں شہر بن حوشب راوی ضعیف ہے۔]

[3] [ضعیف : مسند احمد (۴/۱۵۹) مجمع الزوائد (۱۵۹۸۱)] اس میں ابن لھیعہ ضعیف ہے۔]

[4] [ضعیف : تفسیر ابن جریر الطبری (۱۷۴۲۱)] اس کی سند میں سفیان بن وکیع ضعیف ہے۔]

[5] [ضعیف : تفسیر ابن جریر الطبری (۱۷۴۲۳)] اس کی سند میں حجاج ضعیف ہے۔]

